ہو گیا محیط منارہ گردن للکار رہا ہے کہ جسکو آتا ہو وہ آئے ورنہ میں خود آتا ہوں لیکن کسیکی جرأت
نہیں ہوتی اب محیط منارہ گردن نے طرف لشکر شمالیہ کے بڑھنے کا قصد ہی کیا تھا کہ جانب صحرا سے
آگے پیچھے دو بگولے گرد کے اٹھے سب دیکھنے لگے کہ یہ کیا معرکہ ہے دیکھا کہ آگے آگے تو ایک پہلوان
بھاگا چلا آتا ہے اور اسکے پیچھے اسکے ایک سر خیوش گھوڑا دوڑائے ہوئے برگالہ آتش بنا ہوا مثل قضا سے
مبرم کے آتا ہے یہ دونوں اس طرح آ رہے تھے کہ کسی نے نہ پہچانا جو پہلوان آگے آگے بھاگا آتا
تھا اسی نے محیط منارہ گردن کے سامنے پہونچکر آواز دی کہ مجھے اس شیر کے ہاتھ سے بچا ہے
بس یہ کہنا تھا وہ تھمنا تھا کہ سر خیوش بھی سر پر آ پہونچا آتے ہی جو تلوار ماری مع مرکب چار ٹکڑے
ہوئے جب لاش گری تو محیط منارہ گردن نے اُسے رئیس سہام ناوک انداز کو پہچانا ادھر
شاہزادہ طیمور شیر پرور کو سب نے پہچانا اسلام کے لشکر میں نقارہ شادمانی بجنے لگا لیکن محیط
منارہ گردن کی آنکھوں میں خون اتر آیا نیزہ پکڑ کر طیمور کی طرف بڑھا اور پکارا کہ او طفل تو بڑا
سرکش معلوم ہوتا ہے کہ تو نے سب ایسے زبردست سردار کو اس طرح مارا اب چھوڑتا ہوں تجکو
یہ کہکر اسنے چاہا کہ طیمور کو نیزہ پر اٹھاؤں طیمور نے تڑپ کر وار نیزہ کا خالی دیا اور نیزہ کو بغل
میں داب کر ایسا بل دیا کہ نیزہ ٹوٹ گیا بس محیط منارہ گردن نے تلوار ماری طیمور نے کلائی پر
ہاتھ ڈال دیا اور چاہا کہ کھینچ لوں مگر محیط بھی پہلوان زبردست تھا نہ اسنے قبضہ چھوڑا نہ لنگر اسکا
اکھڑا اسی کشمکش میں گھوڑے تھک گئے اور چلا کے بیٹھ گئے دونوں نے زین خالی کی اور مصروف
تلاش ہو گئے ادھر قطب شاہ شمالی قریب آگیا ہے اور سرداران شمالیہ قریب سے آکر تماشہ دیکھنے لگے
یہ وہی لڑکا ہے بادشاہ نے جسکو لے مدد طلب کیا تھا ادھر اہرمن کوہی نے اژدہا اپنا بڑھوایا اور
قریب آکر لڑائی کا تماشہ دیکھنے لگا یہاں شاہزادہ طیمور شیر پرور مصروف تلاش تھا محیط منارہ گردن
ہر چند قصد کرتے چاہتا تھا کہ طیمور کو اٹھاؤں مگر طیمور بھی جہاں ہاتھ ڈال دیتا تھا اور قدم جما دیتا تھا
ملنا دشوار ہو جاتا تھا جب اسی حالت میں طیمور انکو ہار کر چھوڑ ڈالتا تھا محیط منارہ گردن کی نفس
تھی جاتی تھی اسی کشمکش میں شام ہو گئی محیط منارہ گردن نے کہا کہ او طفل تو بہادر ہے چار راتیں واسطے
آسائش کے ہو آرام لے صبح کو مقابلہ کرنا طیمور نے کہا میں بغیر فیصلہ کیے آرام لینے کو حرام جانتا ہوں
نہ مجھے چین پڑتا ہے یہ سنتے محیط منارہ گردن کو غصہ آیا کہا کیا تو سمجھتا ہے کہ میں تجھ سے ڈر گیا ہوں میں
بھی عاجز نہیں ہوں یہ کہکر پھر دونوں لڑنے لگے جب محیط منارہ گردن طیمور شیر پرور کو پکڑ لاتا تو
طیمور اس طرح ہاتھ چھڑا کر نکل جاتا ہے جس طرح بجلی گھٹا سے نکل جاتی ہے اور جب طیمور محیط کو پکڑتا
ہے تو یہ بھی نکل جاتا ہے عجب طرح کا کشتی کا نہ جانے ہوا ہے دیکھنے والے وجد کر رہے ہیں اور کہ رہے ہیں کہ محیط
منارہ گردن تو مشہور پہلوان ہے مگر یہ لڑکا بھی قیامت کا زبردست ہے دیکھیے انجام جنگ کیا ہوتا ہے دونوں جانب
سے روشنی کی گئی سرداروں کے دل نکل بجھ گئے تمام رات یہ مرد دونوں مصروف تلاش رہے الغرض
جب صبح ہو گئی صبح کو پھر جلوہ نما ہوئے دونوں جانب سے دمامہ شیر لنگے دونوں نے پھر ادھر سے گرم
تلاش ہوئے آج بھی تمام دن کشتی رہی مگر فرق محسوس ہوا تیسرا دن آیا کوئی دوپہر گذرے ہونگے
کہ محیط منارہ گردن نے غصہ میں آکر دونوں ہاتھ طیمور شیر پرور کے پکڑ کر آواز دی کہ او طفل سنبھل جا
اگر تو نے رستم و سہراب بھی ہیں تو زیر کر لیا ہے لیکن طیمور کو زیر کر لیا بس طیمور نے کھڑے قدم جمائے
پھر للکارا کہ محیط آپ بجھنرہ زمین تو دم سے ضہو جا رہا بس طیمور نے وہیں سے پلٹ کے کمر زنجیر کے

بندین ہاتھ ڈال دیا اور یا خداوند آئینہ کہکر زور جو کیا تو محیط ایسے کہ چکر کہاتا ہو کم آٹھا لایا محیط مناره گردن نے بلبلا کر لنگر مارا طیمور نے ہاتھ تو تمام کر دیا اور کہا کہ تراب جتنا جی چاہے اب تو میرے ہاتھ سے چھوٹ نہین سکتا ہو جب دیکھا محیط مناره گردن نے کہ تڑپنے سے کچھ نہوا تو ہاتھ پاؤن ڈھیلے کر دیے طیمور نے دوسرے زور مین سر سے بلند کرکے آواز دی کہ کیا کہتا ہو شناخت خداوند آئینہ مین محیط مناره گردن نے عرض کی کہ ای ٹھہر جا آئینہ کیسا تو خود لایق پرستش ہی طیمور نے کہا کہ مین قابل پرستش نہین ہون جسکی پرستش مین کرتا ہون اگر تو بھی اسکی پرستش کا اقرار کر تو خیر ورنہ ابھی چیر کے پھینک دونگا محیط مناره گردن نے کہا کہ مجھے تیری اطاعت سے کام ہی تو جسے کہے مین اُسے سجدہ کرون طیمور نے چھوڑ دیا محیط مناره گردن نے کہا کہ اگر مین پھر مقابلہ کر دن زبایا پھر سجھے باندہ دیگا تو بچ کے میرے ہاتھ سے کہان جائے گا محیط مناره گردن اس بے پڑائی پر اور بھی شیدا ہو گیا اور اپنی تمام فوج سے آئینہ پرست ہوا اور قطب شاه شمالی بھی مع کل لشکر آئینہ پرست ہوا اور بڑی دھوم سے طیمور کی دعوت ہوئی جب پاؤن اہرمن کربی کا اچھا ہو گیا تو شاہزاده طیمور نے اہرمن کربی اور محیط مناره گردن کو ساتھ لیا اور دو لاکھ سوار وہیل کی جمعیت سے کوچ کرکے طرف سارلقیہ کے روانہ ہوا اسے تو راہ مین چھوڑا جاتا ہو

## اور اب یہان سے چند کلمے داستان رانده درگاه خدا لعینی ساریق بن بقا کے بیان کیے جاتے ہین کہ اُسکا نتیجہ کیا نکلا

راوی بیان کرتا ہو کہ خلخال جادو ساریق کو زیر تیغ دیکھکر اُٹھا لے گئی تھی اُسنے ساریق کو لیجا کر اپنے باغ مین اُتارا اور کہا کہ کدھے یہ حماقت تیری کا مدامی ہو تو اپنی حقیقت کو بھول کر ایسا بھول جاتا ہو کہ جو شیان لگانے کی باتین کرتا ہو اگر مین جا کر نہ لے آتی تو تو قتل ہوتا یا زنده بچتا اُسنے ساحر ایسے لیسے پہلوان پیر سے سکوم مین تو نے کسی کو بھیج دیا ہوتا یا خود ہی گیا ہوتا تو کسی ساحر کو ساتھ لیتا گیا ہوتا تو بس بھروسے پر مد یوسف مکرانی کو گیا تھا آخر اسکا نتیجہ دیکھا ساریق نے کہا کہ مجھسے خطا ہوئی اور یہ خطا آپ ہی کی کمک کے بھروسے پر ہوئی مین جانتا تھا کہ جب کوئی وقت سخت آ پڑے گا تو آپ ضرور میری مدد کو آئینگی خلخال جادو نے کہا کہ ای سنگان تو دیا ہوتا نہ تھا تو نے بھی نہ سمجھا یا سنگان نے کہا کہ ای ملکہ عالم انکو تو خدا دعوی میں کسیکی نصیحت کارگر نہین ہوتی ہو بھلا یہ کسیکے سمجھانے پر کب عمل کرتے ہین مین نے بہت بہت منع کی مگر انھون نے نہ مانا دیو جنجال کی جان لی اور سارا واقعہ تالاب کا بیان کیا خلخال جادو کو ساریق کے کدھے پر غصہ بھی آیا اور حماقت پر اسکی ہنسی بھی آئی کہا خیر آج تو یہان مہمان رہ کل مین تجھے قیطول پر پہونچا دونگی پھر بھی بہت سے ساحر وق ور جادوگر شیون کو نامے لکھے ہین یقین ہی کہ چند دن مین سب پہونچ جائینگے جب وہ سب آلین اس وقت طبل جنگ بجوانا یہ کہکر ساریق کیواسطے سامان آسایش مہیا کیا شغل شراب خواری ہونے لگا سنگان نے ساقی گری کی ساریق نے مستی کی حالت مین خلخال جادو سے اختلاط شروع کیا۔ لکانہ تو ای خرمن سے لیتے باغ مین لائی تھی تجھ کو قیطول پر پہونچا دیتی یہ بھی ساریق سے لیتی سنگان نے تو اپنا منہ پھیر لیا اور کہا کہ یا خداوندا اسی سے تو نے بندون کے واسطے بھی سب خورتین حلال کر دی ہین

صاحبقران کو غارت کر دیا کہ اُس سے زیادہ شہ زور میں نے کوئی بندہ پیدا نہیں کیا تھا اب جا تو ان تمام خدیو اعظم
غالب ہوگا زلازل بار دگر فیل پر سوار ہو کے میدان میں آیا اور پکارا کہ باشش آتش پرستان گروہ خدا پرستان بعد
صاحبقران کے تم میں سے جس کو دعوےٰ صاحبقرانی ہو اور جو قائم مقام صاحبقران سمجھا جاتا ہو وہ میرے
مقابلہ کو آئے ہر چند کہ طلحہ پہلے سے تیر لیے ہوئے تھا کہ میرے اُسکے فیصلہ نہیں ہونے پایا تھا کہ اسکو
بیچ نیکیا تھا میں ہی اس سے مقابلہ کرونگا مگر جب اسنے یہ کلمہ کہا کہ جو قائم مقام صاحبقران ہو وہ میرے
مقابلہ کو آئے تو طلحہ نے تامل کیا لیکن اس کلمہ کے سننے کی سکندر کو کب تاب تھی ایک میں سے باگ مرکب
کی لی اور بادشاہ اسلام سے اجازت لیکر سامنے زلازل بن زلزلہ اژدر کش کے تشریف لائے اور
فرمایا کہ لا ضرب بہادری کی زلازل نے کہا کہ اگر اور کوئی تجھ سے زبردست ہو تو اسے میرے مقابلہ کو
بھیج فرمایا تیری گوشمالی دینے کو میں ہی کافی ہوں ہنوز یہاں گفتگو ہی ہو رہی تھی کہ جانب صحرا سے پھر گرد اُڑی
سب دیکھنے لگے سکندر اور زلزلہ نے بھی اُس گرد کا انتظار کیا یہاں تک کہ تھوڑی دیر میں دامنہ گرد شگافتہ ہوا
اور دل گرد سے دو سو علم نشان اور لاکھ سوار کا پیدا ہوا علموں میں آئینہ نصب تھے پھر ہر ایک کے سرخ
رنگ کے تھے اُسکے آگے شاہزادہ طیمور شیر پرور رزم کیب بادرفتار پر سوار ایک سردار زبردست طیمور
کے دائیں جانب اور ایک بائیں جانب پشت پر دو لاکھ سوار طیمور کی آمد دیکھکر سنگ بن طوفان
دریا موج سردار لشکر کو لیکر برائے استقبال بڑھا اور پیشوائی کر کے طیمور شیر پرور کو لایا یہاں
جو صف آرائی دیکھی پوچھا کہ کیا ساریق آگیا لوگوں نے عرض کی کہ ابھی نے آکے طبل جنگ بجوایا ہے
اور پہلے تو وہی ایک مہینہ کی مہلت صاحبقران سے طلب کر کے گیا تھا اب خود ہی خلاف عہد
کیا پوچھا کہ صاحبقران تشریف لائے عیار نے عرض کی کہ وہ ابھی نہیں تشریف لائے اور ساریق
کہتا ہے کہ میں انھیں بھی غارت کر آیا طیمور نے کہا جھک مارتا ہے یہ ملعون کسیکو کیا غارت کرے گا
اُدھر زلازل بن زلزلہ سے اور سکندر سے مقابلہ ہوا طیمور کو نہایت افسوس ہوا کہ اگر کچھ دیر ہی
پہلے میں پہونچ جاتا تو زلازل سے مجھی سے مقابلہ ہوتا یا اُسکے مقابلہ کو طلحہ نکلا ہوتا تو بعد فیصلہ جو باقی
رہتا اُس سے میں آزمائش کرتا طیمور کو تو یہ افسوس ہوا یہاں زلازل نے سکندر کو نیزہ مارا
سکندر رستم خو نے نیزہ کو نیزہ پر لگا لیا تھا غرضکہ نیزے چلنے لگے نیزہ بدل ہونے لگی تو ایسی طعن کی نوبت
آئی ہوگی کہ سکندر نے اک مقام پر نیزے سے نیزہ کو لپیٹ کر اور سنان کو سنان سے اُلجھا کر جو
جھٹکا مارا تو نیزہ ہاتھ سے زلازل کے صاف نکل گیا اسوقت نگاہوں میں زلازل کے زمانہ تیرہ و تار ہو گیا
نیزہ تو مانند تیر شہاب کے کئی قدم کے فاصلہ پر گرا اور زلازل بنیزہ برابر آب خجالت میں غرق ہوگیا لشکر
اسلام سے تکبیر کی صدائیں بلند ہوئیں طیمور شیر پرور نے بلائیں لیں سکندر کی تعریف کی کفار نے
بھی کریں زلازل نے اب سے گرز لپیٹا اُٹھایا اور آواز دی کہ اے جوان ہوشیار ہو جا ضرب میری کا بچنا
ہر دل کا یہ نہ تھا کہ خبردار نہ کیا تھا یہ کہکر اپنی گرز کو سر پر چرخ دیکر سر پر سکندر کے وار کیا کس
سکندر نے تڑپ کے ہو کر اس خوبصورتی سے کلہ گرز میں ہاتھ ڈال دیا اور جھٹکا دیا کہ زلازل گرد
فیل پر سے کے لیکن تو سنبھلا اور گرز ہاتھ سے نہ چھوڑا دیر تک ایسے ہی جلے کہ مرکب
تلووں کی تاب نہ لاسکے بیٹھ گئے دونوں نے رکابوں سے کود کر زمین کو دبا کر زور کیے آخرش زلازل
نے گرز کو اپنی طرف کھینچا سکندر کے ہاتھ آگے بڑھا دیا بس جیسے ہی زلازل نے کھینچا تھا سکندر نے
ایسا جھٹکا مارا کہ گرز زلازل کے ہاتھ سے چھوٹ گیا بس زلازل لپٹ پڑا اُدھر شاہزادہ سکندر

سر دیو سست کا نصب کر دیا جاوے اُدھر اہل اسلام کی اپنی بارگاہ پر آئے طیور شیر پر وہی میدان
سے پھر اول میں دعا یہی کرتا تھا کہ یا خداوند اب یہ سر دانت کے نیچے یہاں لوگوں نے ایک میل چوبی
لا کر بیچ میدان میں نصب کیا اور اُسپر سر دیو سست کا نصب کر دیا ساریق نے جنگ ملتوی
رکھی اور سامان جشن کیا تمام ملک ساریقیہ میں جو لوگ ان جادوگروں کی موت سے آواز نکلنے کی خبر
خوشی ہوئی یہاں شاہزادہ سکندر رستم خو نے زلازل کو طلب کیا چونکہ زلازل اسیر غل و زنجیر
سامنے آیا اسلام کیا شاہزادہ سکندر رستم خو نے ایک وکیل آدمی پر بیٹھنے کا حکم دیا زلازل بیٹھ گیا
شاہزادہ سکندر نے فرمایا کہ اے زلازل میں کہ نے تجھے کس طرح زیر کیا زلازل نے عرض کی کہ جس طرح
بہادر بہادروں کو زیر کرتے ہیں فرمایا کہ تجھ سب کے بارے میں کیا کہتا ہے زلازل نے عرض کی کہ اگر
شہریار میں دین اسلام اختیار کرونگا تو وہ حق یہی کہینگے کہ زلازل خوف جان سے مسلمان ہو گیا
سکندر نے فرمایا کہ اگر تو دین اسلام نہ اختیار کرے گا تو میں تجھے قتل کرونگا زلازل نے عرض کی ہے
سر تسلیم خم زیر شمشیر حبیب ۔ ہر چہ آید برسرِ من یا نصیب ۔ اے شہریار میرا قتل ہو جانا ہی بہتر ہے فرمایا کہ دیکھ جہاں تک
تو کر اس معبود حقیقی کو پہچان جسنے سب کو پیدا کیا ہے اور ساریق ملعون پر لعنت کر کہ وہ ایک فن تحیر
ہے زلازل نے کہا کہ یہ میں بھی خوب جانتا ہوں کہ ساریق کی کوئی حقیقت نہیں ہے خلخال جادو نے
اسکو اتنا زور دیا ہے ملک چین ماچین کے ساریق کے قبضے میں کر دیے اور سلطنت کو وسیع
کر دیا خلخال جادو کے معاونے بڑے بڑے ساحر اور پہلوانان صف شکن اسکے مطیع ہیں
لیکن اے شہریار میں ہمیشہ سے ساریق کو بادشاہ اور اپنا ولی نعمت سمجھتا تھا میں نے اسکو سجدہ
عبودیت کبھی نہیں کیا مگر میں دین اسلام بھی اختیار نہ کرونگا آپ مجھے قتل کر ڈالیے سکندر نے
بادشاہ اسلام کی طرف دیکھا اور عرض کی کہ اب کیا حکم ہوتا ہے بادشاہ اسلام نے بھی زلازل کو سمجھایا
زلازل نے یہی جواب دیا کہ میں خوب سمجھتا ہوں دین آپ کا برحق ہے مگر اس وقت مسلمان ہونے سے
میری سبکی میں داغ لگتا ہے بادشاہ اسلام نے صاحبقران اور سکندر رستم خو سے ارشاد کیا
کہ جب یہ دل میں قائل ہو چکا کہ دین اسلام برحق ہے تو مسلمان ہو چکا اسلیے کہ نیت پر ایمان کا دارومدار
ہے اب قتل اسکا جائز نہیں لہذا اسکو رہا کر دو تاکہ جہاں اسکا جی چاہے چلا جاوے سکندر رستم خو
نے آہنگروں کو طلب کیا کہ بیڑیاں اسکی کاٹ دیں اس وقت زلازل نے عرض کی کہ اس قید کو کیا
میں توڑ سکتا ہوں اگر آپ مجھے رہا کرتے ہیں تو میں رہا ہو جاتا ہوں یہ کہکر ہاتھ جھٹکا تو ہتھکڑی کی کڑی
میں ڈالکر جو زور کیا تو قید کیا تھی تار عنکبوت کے پارہ پارہ کر کے پھینک دیا اور صاحبقران سے
عرض کی کہ مجھے کیا حکم ہوتا ہے فرمایا میں نے تجھے آزاد کیا جہاں تیرا جی چاہے چلا جا زلازل نے سلام کیا
اور بارگاہ سے نکلکر اپنے لشکر کی طرف روانہ ہوا یہ خبر ساریق کو ہوئی کہ صاحبقران نے زلازل
کو رہا کر دیا اور زلازل آتا ہے پس اسنے آفات نیرنگ ساز کو بھیجا کہ جا کے زلازل کو لے آ زلازل
اپنے لشکر میں آیا تین لاکھ جوان اسکے ماتحت تھے زلازل نے کہا کہ میں تو اس لشکر سے کنارہ کشی
کرتا ہوں جسکو یہاں رہنا ہو وہ یہاں رہے جسکو میرا ساتھ دینا ہو وہ میرے ساتھ آئے یہ فرما کر
اپنا سامان ساتھ لیکر ایک جانب روانہ ہو گیا دو لاکھ آدمی اسکے ساتھ ہو گئے رستے میں آفات
نیرنگ ساز نے کہا کہ خداوند نے آپ کو یاد کیا ہے زلازل نے کہا کہ اب مجھے ساریق سے
کوئی تعلق نہیں ہے اس سے کہدینا کہ اب میں تیری بارگاہ میں نہ آؤنگا یہ کہکر کنارے دریا کے قریب ہو کر

نام کیا کہ وہ مقام ساریق نے اسکو دیدیا تھا اس معاوضہ مین کہ اک دیو نے ساریق کو پکڑ لیا تھا اور
نے دیو کو مار کر ساریق کو رہا کیا تھا اسکے صلہ مین یہ صحرا اور دریا اور اسکے قرب و جوار مین جو بستیا
تھے وہ سب ساریق نے زلازل کو دے دیے تھے زلازل نے اسی جگہ قیام مناسب جانا
تاج پگڑی کو جسم سے دور کرکے لباس فقیرانہ اختیار کیا اور اک بیراگی لیکر بیٹھ گیا اور اپنے لشکر
دے دیا کہ خبردار کوئی شخص ساریق پرستی نکرے مین نے ساریق پر لعنت کی یہ سن کے
ہزار آدمی سے تو بابگڑ کے چلے گئے لیکن ڈیڑھ لاکھ جوانون نے کہا کہ ہمین آپ کی رفاقت
نام ہے جسے آپ کہینگے اُسے سجدہ کرین زلازل نے کہا کہ اس نیت سے پرستش کیا کرو کہ جسنے
کو پیدا کیا ہے ہم اسے سجدہ کرتے ہین اور خود بھی طریقہ بدل کر خدا پرستی اختیار کی ادھر طیمور شیر ور
ہوا کہ زلازل نے نہ تو دین اسلام کو قبول کیا اور نہ ساریق پرستی اچھا جانتا ہے اسے خیال ہوا کہ شاید یہ صحیح
نہنگ بن طوفان کو اک آئینہ دیا اور کہا کہ زلازل تیرا ہم خشم ہو اسے جا کے سمجھا کہ اگر تو آئینہ پرستی دیکھا سمجھا
دین کو اختیار کر اور سکندر کی جرأت پر نظر کی کہ اتنے بڑے سوار کو زیر کرنے کے بعد اس طرح آزاد کر دیا
بن طوفان دریا موج فوج کو لیے ہوئے پاس زلازل کے گیا جس وقت زلازل کو
اسنے چند قدم استقبال کیا اور نہایت عزت سے بٹھلایا اور پوچھا کہ کس ارادے سے تمہارا
نہنگ بن طوفان نے کہا اے برادر من تو صاحبقران آئینہ پرستان کے ہاتھ سے زیر
کا دین بھی اختیار کیا اطاعت بھی قبول کی تحسین سکندر نے زیر کیا تھے تم نے انکی اطاعت کیون
دین خدا پرستی کیون نہ اختیار کیا اگر تم اس دین کو اچھا نہین سمجھے تو آئینہ پرستی اختیار کرو
دربار طیمور شیر پرور مین بیٹھو پھر ہم اور تم ایک ہی دربار مین جمع ہو جائینگے جس طرح سے پہلے
ساریق بیٹھتے تھے اسی طرح اب دربار طیمور مین بیٹھینگے طیمور شیر پرور بادر دست
یت زبردست ہے زلازل ہنسا اور کہا کہ اے نہنگ بن طوفان مین جبتک زندہ ہون سکندر
کا دم بھرونگا لیکن اسوقت مین نے دین اسکا اس وجہ سے نہین اختیار کیا کہ لوگ کہینگے زلازل
جان سے مسلمان ہو گیا ورنہ اصل یہی ہے کہ دین خدا پرستی برحق ہے اس سے بہتر کوئی مذہب نہین ہے اب
طیمور سے اور خدا پرستون سے فیصلہ ہو جائے گا اور دونون ایک ہو جائینگے اُس وقت
ہم ایک ہی جگہ جمع ہو جائینگے یہ چند دن کی مفارقت کوئی چیز نہین ہے سکندر رستم خو صاحبقران
اسکے لقب سے مشہور ہین اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ صاحبقران حق یزدہ یعنے عادل کیونکہ
وسے بھی زبردست ہین جب تو آپکی اطاعت سکندر نے اختیار کی اے نہنگ بن طوفان
پرستون کی قوت خدا داد ہے خصوصاً اولاد حمزہ صاحبقران سے کوئی عہدہ برآ نہوگا ہین وہ
ہون کہ مین نے دیوون کو مار اسات سات روز لڑ کر بڑے بڑے دیوون کو زیر کیا اور
کیا لیکن سکندر سے بمشکل پانچ روز لڑا اور یہ بھی میرا ہی کام تھا میرا کلیجہ جانتا ہے جیسے جیسے زد
نے روکے ہین اور جیسے زد دیے ہین اگر کوئی دوسرا ہوتا تو اپنی جگہ سے جنبش کر جاتا مگر سکندر
نہوئی اے نہنگ بن طوفان مین کیا اب سکندر کے دامن کو چھوڑتا ہون لیکن دعوت کا
یہ سنکر نہنگ بن طوفان مایوس ہوا اور زلازل سے رخصت ہو کر اپنے لشکر مین آیا
ہوئے سے زلازل کے حال کا اظہار کیا طیمور خاموش ہو رہا لیکن ساریق کو بہت رنج
جانے سے کچھ پرواہ نہوئی جب ضیافت سے بہت کے فراغ حاصل ہوا تو بہت عذرا

پھینک دیا اور کہا اے خدا پرست تو نے مجھے کیا دھوکا دیتا ہے ایسی بھاری ضرب جو قابو کی نہو آسکے ہاتھ
سے کیا فائدہ اگر ہاتھوں میں قوت ہے تو ہلکی ضرب بھی بھاری پڑ جاتی ہے سکندر نے کہا یہ تیری لاف زنی کا جواب
تھا ورنہ ایسے بڑے کا حال مقابلے کے وقت خود ہی معلوم ہو جائیگا اٹھا نیزہ سارلیق پھر ہوا اب
ہے میں بھی تو دیکھوں کہ تیرے دست و بازو میں کسقدر قوت ہے لیکن ادھر تو شاہزادہ سکندر
نے دل میں خیال کیا کہ برہوت بھی زبردستان روزگار سے ہے کہ اتنی بڑی ضرب کو اسنے کس
سبکی سے اٹھا لیا اگر مشق ہو تو یہ اس ضرب کو لگا بھی سکتا ہے ادھر برہوت دل میں کہتا ہے
کہ بظاہر تو اسکے دست و پا کچھ بھی نہیں ہیں لیکن بڑی قوت اسکے بازوؤں میں ہے جو اتنا لنگر دار
حربہ باندھتا ہے ادھر طیموس شیر پر ورا آنکھیں ڑوتے ہوئے دیکھ رہا ہے اور نہنگ بن طوفان دریاء
اور محیط منارہ گردن سے کہہ رہا ہے کہ یہ خدا پرست بڑے خوش نصیب ہیں ابھی سکندر زلازل کو زیر
کر چکا ہے اب یہ سردار بھی اسی کے حصہ کا معلوم ہوتا ہے افسوس اسنے مجھے نہ لڑا تھا نہنگ بن طوفان نے
کہا اے شہریار یہ مثل زلازل کے نہیں ہے یہ وہ شخص ہے جسکے زور پر سارلیق خداوندی کرتا ہے اور
سارلیق اسے بہت دوست رکھتا ہے دیکھیے تو ہوتا کیا ہے وہاں پہلوستی پر جھگڑا ہوا برہوت
کہتا تھا کہ ایجوان پہلے تو وار کر اور سکندر کا اصرار تھا کہ پہلے تو حملہ کر ہم اہل اسلام پیشدستی کو جائز نہیں
رکھتے ہیں آخر برہوت رعد آواز نے نیزہ مارا سکندر نے نیزے کو نیزے سے رد کیا نیزہ بازی
ہونے لگی مرکب اشاروں پر پھرنے لگے گھوڑوں کی گشت سے تتق گرد بلند ہوا کہ دونوں چھپ
گئے صرف سنانوں کی چمک نظر آتی تھی نیزے اس طرح گردش کر رہے تھے کہ ایک ہالہ بندھا
ہوا تھا دیکھنے والے وجد کر رہے تھے ایک عالم پر سکندر نے اس طرح نیزے کو الجھا کے جھٹکا
مارا کہ نیزہ برہوت رعد آواز کا بیچ جگہ سے ٹوٹ گیا بس اسنے غصہ میں آکے نیزہ ہاتھ سے
پھینک دیا اور دوڑ کر اپنا گرز اولے پر سے لیا اور آواز دی کہ خبردار ہو جا یہ کہتا کہ آگاہ ہو کیا یکبارگی
گرز گران سنگ آسمان درنگ بعد وہ کوہ کو سرپہ چرخ دیکھکر سکندر رہی یہ ادر کیا سکندر نے جلدی سے
اپنے گرز کو اٹھا کر سپرے کی پناہ دی گرز پر گرز جو پڑا تو ایسے تڑپنے کی صدا بلند ہوئی کہ شہ فلک کا کلیجہ ہل گیا
جگر زمین ہول سے شق ہو گیا تتق گرد و غبار بلند ہوا مرکب سکندر کا نمر تا زمین ہو گیا برہوت
نے آواز دی کہ زور و دست کر دم لو پھر اسکی اسوقت ستارہ کو چپ چھاگل پانی کی نیکہ آڑا
چھینٹے دے کر گرد کو بٹھا یا دیکھا کہ سکندر بہوش کھڑا ہوا ہے سر سے پاؤں تک پسینہ جاری
ہے زبان پر واہ واہ کی صدا بلند ہے لیکن ہاتھ جو دونوں مانند ستون فولادی کے قائم ہیں آنکھیں
ذرا فرق نہیں ہے ستارہ کو چپ نے آواز دی کہ اے شہریار حریف تو لاف زنی کر رہا ہے اور آپ
تعریف کر رہے ہیں بس یہ سنتے ہی طیش آگیا جا ہا مرکب کو زمین سے نکالوں مرکب مر چکا تھا
اور تصویر سی ہو چکا تھا بس سکندر نے اسے مرکب سے جست کی اور کھینچکر تیغ آبدار چلا کہ اسکے
مرکب کو بھی دو کروں لیکن ساتھ ہی یہ خیال آیا کہ اگر اسکے گھوڑے کو دو کر دیا تو کچھ لطف نہیں
اسوقت وہ کام کرنا چاہیے کہ عالم میں یادگار رہے جبریہ پر دوا نے لنڈھور کو مع فیل اٹھا لیا
تھا اسی طرح تو بھی اسے مع مرکب اٹھا لے یہ سمجھکے تلوار ہاتھ سے پھینک دی اور زیر شکم
مرکب جا کر چاروں ہاتھ پاؤں مرکب کے پکڑ کر جو زور کیا تو برہوت رعد آواز کو مع مرکب
اٹھا لیا دیکھا برہوت نے کہ اب بھی اگر غور کرے سے نہیں کودتا ہوں تو کرکری ہوتی ہے

تھی گرد و غبار بلند ہوا کہ طلحہ چھپ گیا برہوت نے شکر خدا کیا کہ زدم دلستکر دم عیار طلحہ کا جھپٹ کر قریب
آیا گرد و گرد سے چرخ مار کر اندر گرد کے در آیا پانی کے چھینٹے دیے گرد کو بٹھایا دیکھا کہ طلحہ سرشار ہے
ہر بن مو سے پسینہ جاری ہے لیکن دونوں ہاتھ ستون فولادی کے قائم ہیں عیار نے منہ پر چھینٹا پانی کا
دیا اور کہا کہ اے شہریار ہوشیار ہو جیسے کہ حریف لا فنا کی کرتا ہے طلحہ نے ہوشیار ہو کر فیل کو زمین سے
نکالنا چاہا فیل مر چکا تھا برہوت رعد آواز نے کہا اے جوان دوسرا مرکب منگا لے میں بھی تیری ضرب
گرز کا مشتاق ہوں عیار طلحہ کا چھپا ہوا گیا اور راستہ دوسرا فیل حاضر کیا طلحہ فیل پر سوار ہو کے
سامنے برہوت کے آیا اور آواز دی کہ اے برہوت رعد آواز میں وہ شخص ہوں جسکا لقب بھی جوان
گرز ہے سنبھال لے کہ ضرب بھی کھا چکا اجل ہو یہ کہکر اپنے گرز کو سنگ الماس رنگ ہشت پہلو پر چہ
کوہ سنز و سوں کی ضرب کو سر پر چرخ دیکر سر برہوت پر لایا برہوت رعد آواز نے بھی اپنے
گرز کو چہرہ کی پناہ کیا لیکن گرز پر گرز جو پڑتا ہے تو وہ حالت طلحہ کی ہوئی تھی وہی حالت برہوت رعد آواز
کی ہوئی مرکب اسکا بھی مارا گیا طلحہ نے بھی آواز دی کہ زدم دلستکر دم عیار برہوت رعد آواز کا
جھپٹ کر قریب آیا اور گرد گرد کے چرخ مار کر اندر گرد کے در آیا دیکھا کہ برہوت بھی جوش کھا رہا ہے
ہر بن مو سے پسینہ جاری ہے لیکن ہاتھ دونوں جو مانند ستون فولادی کے قائم ہیں اس میں
ذرا سا فرق نہیں ہے عیار نے چھینٹا پانی کا دیکر ہوشیار کیا برہوت رعد آواز نے کہا کہ بلا کی ضرب
اس ہندی نے لگائی طلحہ نے کہا کہ اگر کچھ حوصلہ باقی ہو تو دوسرا مرکب تو بھی منگا لے برہوت بھی دوسرے
مرکب پر سوار ہوا اور تلوار نیام سے کھینچ کر آواز دی کہ نیزہ بازی خلال بازی گرز بندی جال بازی تیغ بازی
راست بازی جسکو حلال مشکلات جانی کہتے ہیں یہ کہکر سر طلحہ پر وار کیا طلحہ نے سپر بلند کی لیکن تیغہ
جوہر پر شمشیر ضرب لنگر دار تھی سپر کو قلم کیا تیغہ سر پر آیا طلحہ واقف تھا کہ تیغہ برہوت رعد آواز کا
آہن شگاف ہے اک جلد نے اسکو تیغہ بنا دیا ہے مثل آری اسمیں باریک باریک دندانے ہیں
جیسے ہی تیغہ خود پر جا کے لگا برہوت رعد آواز نے جھٹکا مارا تیغہ تا دو ابرو اتر گیا طلحہ نے
دست بانہ مارا تیغہ جھٹکا سر سے نکلا لیکن چادر خون کی سر سے باہر آئی غشی طاری ہوئی برہوت
نے آواز دی کہ لیجاؤ اس زخمی کو اور بیہوشی اور کو لوگ آ گئے اور طلحہ کو لے گئے برہوت
نے پھر مبارز طلب کیا مملوک بن مالک نے مرکب اپنا صف سے نکالا اور بادشاہ اسلام
سے اجازت لیکر میدان میں آیا برہوت نے کہا کہ میں نے سنا ہے کہ نیزہ بازی خوب جانتا ہے
مملوک بن مالک نے کہا کہ نیزہ سنبھال ابھی معلوم ہو جائے یہ سنکے برہوت رعد آواز
نے نیزہ سنبھالا اور سینہ مملوک بن مالک پر وار کیا مملوک نے نیزہ کو نیزہ پر لگا لیا تھا لیکن
چلنے لگی بن کوئی دشمن کی نوبت آئی ہو گی کہ مملوک بن مالک نے سنان نیزہ کی اس طرح
نکال دی کہ برہوت کو خبر بھی نہ ہوئی یہ اسی طرح نیزہ بازی میں مصروف رہا مملوک نے مسکرا کر آواز
دی کہ نیزے کی سنان کیا ہوئی اب جو برہوت خیال کرتا ہے تو سنان ندارد خفیف ہو کر
نیزہ ہاتھ سے پھینک دیا اور تلوار کھینچ لی اور مملوک کی تعریف کی کہ بیشک نیزہ بازی میں تو استاد کامل
ہے لیکن تیغہ میرا پیام اجل سے کم نہیں ہے یہ کہکر گبھے مرکب کو وار کیا مملوک نے چاہا
کہ بند دست پر ہاتھ ڈالے دونوں تیغہ قریب سر پہنچ چکا تھا جلدی سے سپر اٹھا دی برہوت
نے جھٹکا مارا مملوک بھی مثل طلحہ کے زخمی ہوئے لوگ انکو بھی پھیر لیگئے بعد مملوک کے سہراب

بچایا گرز سر فیل پر پڑا اسر فیل کا پاش پاش ہو گیا فیل نے مثل فیل آتشبازی کے چرخ مارا زلازل کود
کے علیحدہ ہوا اور دوڑ کر تلوار ماری کہ اگلے سُم رکب برہوت کے اڑ گئے مرکب اوندھے منہ گرا برہوت
رعدآواز گھوڑے کو چھوڑ کر دوڑا اور دوڑ کر تلوار ماری زلازل لپٹ پڑا برہوت نے بھی تلوار پھینک دی
اور مصروف تلاش ہوا یہ خبر شاہزادہ سکندر رستم خو کو ہوئی کہ زلازل بن زلزلہ لباس
مقتولہ پہنے ہوئے آیا اور برہوت رعدآواز سے مقابلہ کیا چونکہ برہوت نے آپ کے
زخمی کرنے کا افتخار ظاہر کیا تھا یہ بات زلازل کو ناگوار گذری یہ سنکے شاہزادہ سکندر
رستم خو اسی حالت سے سوار ہو کر میدان میں تشریف لائے یہاں دونوں جانب کے سردار
قریب کے تماشہ کشتی کا دیکھ رہے تھے اور سائیس گھوڑوں کو لیے ہوئے کھڑے تھے زلازل
نے جو سکندر کو دیکھا کہ یہی سر میں نبہ گئی ہوئی ہے غصہ میں آکر برہوت سے لڑنے لگا جب
بازو پکڑ کے تو دس قدم دوڑا لیکن برہوت رعدآواز بھی بلا سے بدتر ہے جہاں وہ سنبھلتا
تو زلازل کو گیارہ گیارہ قدم دوڑانے جاتا تھا سکندر بھی دنگل ہوا کے بیٹھ گیا تمام دن کشتی
رہی شام کو بھی علیحدہ ہوئے دونوں جانب سے روشنی آ گئی کہاں تک بیان کی جائے کہ تین شبانہ روز
کشتی رہی چوتھے روز بازوں زلازل کا ٹوٹ گیا بس سکندر نے آواز دی کہ چھوڑ دو سے
زلازل کا بازو ٹوٹ گیا ہے لیکن اس حالت زخم داری میں بھی تیری مدد گذاری کے لیے موجود ہوں
یہ فرما کر بیچ میں آ گئے برہوت نے زلازل کو تو چھوڑ دیا لیکن سکندر کی سخت کلامی پر اسکو
بہت غصہ آیا کہا اے شخص تو زخمی ہو جاتا ہے کہ برہوت رعدآواز زخمی پر ہاتھ نہ اٹھانے گا
ورنہ اسطرح کے بلا مدد کرنا سکندر نے کہا کہ میں تجھ سے مقابلہ کرنے کو ہر وقت موجود ہوں میرا وزن
تجھ پر بھاری ہے آ دیکھ لے برہوت رعدآواز طبل بازگشت ہوا کر میدان سے پھر گیا اس طرف
سکندر رستم خو زلازل بن زلزلہ کو اپنے ساتھ لیے ہوئے میدان سے پھر کر داخل بارگاہ
ہوا اپنے سامنے زلازل کا بازوں جڑوایا اور شفاخانہ میں بھیجوا دیا برہوت رعدآواز نے
پھر ایک دن کا وقفہ دیکر طبل جنگ بجوایا طیمور شیر پیکر کے لشکر میں بھی نقارہ رزمی بجا اہل
اسلام نے بھی کوس حربی بجوایا تمام رات تینوں لشکروں میں تیاری جنگ ہوتی رہی صبح کو تینوں
لشکر جلوہ گاہ مصاف میں پہونچ کر صف آرا ہوئے ساریق نہایت خوش ہے اور کہہ رہا ہے کہ اے
بندگان حق دیدی قدرت مرا ہمین تمام خدا پرستوں کا خود ہی نقیب قدرت کے ہاتھ سے
مشہور ہوں گا ہاں اے نقیب قدرت تیرے ہی نام لکھی ہے یہ سنکے برہوت رعدآواز مثل مست
کے لشکر سے جدا ہوا اور میدان میں آ کر للکارا کہ اے گروہ خدا پرستاں واے انبوہ آتش پرستان
آج تم میں سے جنگجو جاتے ہو وہ میرے مقابلہ کو آئے بس یہ کہنا تھا کہ طیمور تو منتظر ہی تھا
فوراً کمر کب باد رفتار کو دی اور سامنے برہوت رعدآواز کے پہونچکر نعرہ کیا کہ تو سکندر
کو زخمی کرکے قابو سے باہر ہو گیا ہے نہیں جانتا کہ میں کون ہوں لاف بہادری کی یہ سنکر برہوت
رعدآواز نے نیزہ سنبھالا اور آواز دی کہ او طفل آئینہ رو میں حیرت میں ہوں کہ تو میدان میں
آنے کے قابل ہے یا لڑکوں میں کھیلنے کے لائق ہے اگر تو میرے ہاتھ سے مارا گیا تو مجھکو نہایت
ملال ہوگا فرمایا کہ تو مجھکو لڑکا سمجھتا ہے ذرا آنکھ دیکھوں تیری آنکھ جھپکتی ہے یا میری یہ سن کے برہوت
نے نظر سے نظر ملائی طیمور شیر ہی کے دودھ سے پرورش ہوا ہے کیا تاب ہے کسیکی کہ نظر طیمور کا

لاسکے جیسے ہی آنکھ سے آنکھ ملی برہوت رعد آواز کی آنکھ جھپک گئی طیمور نے کہا وہ مارا برہوت
نے کہا کسکو مارا کہا تجکو برہوت نے کہا کچھ تیرے دماغ میں بھی خلل معلوم ہوتا ہے جیسے لڑتے بھڑتے
بدلنا طیمور نے کہا جسکو نگاہ سے مارا اسکا مار لینا کیا دشوار ہے یہ سنکے برہوت کو غصہ آیا کہا کہ معلوم
ہوا اجل تیرے سر پر کھیل رہی ہے لے خبردار ہو جا یہ کہکر نیزے کو گردش دی اور سینہ طیمور شیرزور پر
بھروار کیا طیمور نے نیزے کو بر ہیبت کے اپنے نیزے پر گانٹھا بند بند چھٹنے لگے یہ معلوم ہوا کہ دو
مار سیاہ زبانیں نکالکر گتھ گئے دیکھنے والوں کی نگاہیں لڑی ہوئی تھیں بس ایک مقام پر طیمور نے ایسا
بند باندھا کہ برہوت کے ذہن میں نہ آیا بندش کو نہ کھول سکا طیمور نے جھٹکا مارا کہ نیزہ مانند تیر شہاب
کے بلند ہوا اور ہاتھ سے برہوت رعد آواز کے نکل گیا نیزہ پرستوں میں واہ واہ کی صدا بلند
ہوئی سکندر نے بھی تعریف کی برہوت رعد آواز نیزہ پرانا اب تو خجالت میں غرق ہو گیا اور ردو کد کر
گرز اپنا اولے جیسے اٹھایا اور خبردار خبردار کہکر سر پر طیمور شیر پرور کے وار کیا طیمور شیر پرور نے
جلدی سے اپنے گرز کو اٹھا کر چہرہ کی پناہ کیا لیکن گرز جو پڑتا ہے تڑاقے کی صدا بلند ہوئی گرز
کی نوکی سے شعلے گرد بلند ہوا طیمور نے سپر گرز سے نکلکر آواز دی کہ زور دیکھا پست کردی برہوت
نے کہا میں بھی تیری ضرب کا مشتاق ہوں طیمور نے دوسرا مرکب منگایا اور پشت مرکب پر
بیٹھ کر گرز سنبھالا اور آواز دی سے تو ضرب بے دردی ضرب یا نوش کن + ہمہ شادی از دل فراموش
کن یہ کہکر گرز کو سر پر پیچ دیکر سر برہوت رعد آواز پر وار کیا برہوت نے بھی اپنے گرز کو
چہرہ کی پناہ کیا لیکن گرز پر گرز جو پڑتا ہے تو یہ معلوم ہوا کہ ستارے آسمان پھٹ پڑے گرز سے گرز جو ٹکرایا
شرارے نکلے کہ سیتور گرز کا کلہ ٹیک گیا مرکب کی کوکھی سے گرد غبار بلند ہوا تڑاقے کی صدا سے
دشت گونج اٹھا طیمور نے نعرہ کیا کہ زدم و پست کردم ہیا برہوت کا دم رکا ہوا آیا گرد سے
چیخ مار کر اندر گرد کے دبا دیا دیکھا کہ برہوت رعد آواز بیہوش کھڑا ہے ہونٹ مو سر ہوئے پسینہ
جاری ہے طیمور نے منہ پر پانی کا چھینٹا مارا اور آواز دی کہ حریف لا ناقہ [illegible] کر رہا ہے برہوت رعد آواز
ہوشیار ہوا چاہا کہ مرکب بجز زمین سے نکالے مرکب مر چکا تھا بس نے تلوار کھینچ لی اور طرف مرکب طیمور
کے چلا طیمور نے گھوڑے سے کود کے آواز دی کہ کیا ارادہ ہے برہوت نے تیغہ مارا طیمور نے
اسی سپر پر روکا جو پرستان سے ہاتھ آئی تھی سلیمان صاحبقران کے عنایت فرمائی تھی تیغہ
جو سپر پر پڑا آپ سے دو بیچ ہوا ہوئے تیغہ کو پکڑ لیا ہر چند برہوت نے جھٹکے مارے مگر تیغہ
نہ چھوٹا آخر زور سے جو ہلا دیا قبضہ ہاتھ میں رہ گیا اور تیغہ سپر میں الجھا رہا بس برہوت کمر سے لپٹا
کیا اور جا ملکر آمادہ طیمور سے دست و گریبان ہوا کشتی ہونے لگی یہ معرکہ دیکھکر سب سردار
قریب آ گئے دنگل کر سپاہان کھڑے ہو گئیں دونوں دوزن میں زورمند ہوئے تھے گویا شیر اور ہاتھی کی لڑائی
تھی برہوت رعد آواز جہاں ہاتھ ڈالتا وہاں دنگل دیتا تھا معلوم ہوتا تھا کہ ہاتھی نے سونڈ میں لپیٹ لیا
اور طیمور بھی جہاں ہاتھ جما دیتا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ پنجہ فولادی ہے کہ ہڈیاں توڑے دیتا ہے برہوت
دل میں کہتا تھا کہ لڑکا بلا ہے بہرحال غرضکہ تمام دن کشتی رہی شام کو بھی علیحدہ نہ ہوئے دونوں جانب
سے روشنی آ گئی فوجوں نے کمر کھول دی لیکن وہیں پڑاؤ کر دیا بازار لگ گئی دکانیں لگ
گئیں میدان جنگ میں میلے کے سامان نظر آنے لگے دونوں جانب کے سرداران نامی کے
دنگل کھینچے ہوئے تھے اور تماشہ کشتی کا دیکھ رہے تھے بلکہ لشکر اسلام کے لیے چند سردار

زنگل بچھوا کے بیٹھ گئے مثل سہراب بن رستم اور رفیع الجنت دیوں کے چونکہ سکندر رستم خود زخمی تھا
اس وجہ سے یہ تو شام کو بیمار ہو گیا اور عربیہ بھی زخمہا کی بیماری سے کسی عالم میں گزری دو پہر ڈھل ہوا دونوں کے زور
و طاقت میں رتی فرق نہ تھا اسی طرح لڑ رہے تھے زمین پارہ پارہ ہو کے آگ کی اٹھتی زمین پر پسینے سے
کیچڑ ہو گئی تھی برابر داؤں پیچ ہو رہے تھے جب پانچ روز کشتی کو گزر گئے اور یہ خبر شاہزادہ سکندر رستم
کو ہوئی کہ طیمور سے اور برہوت سے پانچ روز کشتی کو ہو گئے ہیں اور ابھی تک فیصلہ نہیں ہوا ہے تو
انکو بھی اشتیاق پیدا ہوا اسارلیق بھی اور بچے ہوئے ہو رہے بالائے قیطول بیٹھا ہوا تھا اور رجان کی
بھی لڑائی ہو رہی تھی کہ دیکھئے کیا ہوتا ہے یہ طفل آئینہ پرست بھی بلا ہے یہ بھی تشنگان لہو ہا تھا کہ یا
خداوندا اب تقدیر ایسی معلوم ہوتی ہے کشتی بہت الجھ گئی ہے اب برہوت رعد آواز کو اسارلیق نے کہا میں
جھلک مارتا ہے یہ تماشے قدرت کے میں جیسے بندے خوش ہوں کہ ہم نقیب قدرت سے پانچ دن کرتا
میں نے برہوت رعد آواز سے زیادہ کسی کو زبردست پیدا ہی نہیں کیا اسے کوئی زیر کیونکر کر سکتا
ہے زمین نے یہ تقدیر کی ہے کہ برہوت رعد آواز کسی سے زیر ہو وہاں شاہزادہ سکندر رستم
نے غسل صحت کیا زلازل بن زلزل بھی اچھا ہو گیا سکندر میدان جنگ میں مع رفقاء زنگ لاکر
زنگل کر سامان جنگ لیس یہ بھی تماشا جنگ کا دیکھنے لگے ہمراہ سکندر کے بہت سے پہلوانان نامی
و گرامی آ کے اب چھٹا دن بھی تمام ہوا ساتویں رات شروع ہو گئی ہے دیکھا کہ برہوت رعد آواز
کا دم پھولنے لگا اور شل ہونے کے یہ ہانپنے لگا لیکن طیمور کی وہی حالت ہے اب تو جہاں طیمور
شیر پرور برہوت کو پکڑ لیتا ہے نکلنا دشوار ہو جاتا ہے اور برہوت اگر بمشکل طیمور کو پکڑ بھی
لاتا ہے تو طیمور ہاتھ چھڑا کر پھر سامنے آ جاتا ہے کوئی دو پہر رات اور گزری ہوگی کہ ایک مرتبہ برہوت
نے دونوں بازو طیمور شیر پرور کے پکڑ لئے اور آواز دی کہ او طفل آئینہ رو روز آخر ہے یہ کہکر سینہ سے
چسپاں کیا خداوند اسارلیق کھڑے ہو کر زور کیا تمام صحرا کی آواز سے گونج اٹھا اسارلیق سوتے سے جاگ پڑا اور کہا
[…] رتبہ […] کو زیر کر لیا یہاں برہوت رعد آواز نے ساتھ قدم طیمور کو گرا لایا تھا کہ طیمور نے […] کا ہاتھ
اور منہ کے منہ اپنے زور زمین آ رہا بس زمین سے جو طیمور کے کمر زنجیر کا بند پکڑ کے ہاتھ پاؤں کا
آئینہ رو نے زور کیا تو برہوت کو کمر تک اٹھا لیا برہوت نے لنگر مارا ساتھ ٹوٹ گیا اور
چھوٹ گیا اسنے دوسری زنجیر کمر میں باندھی اور پھر لپٹ گیا طیمور نے کہا کہ زور کر برہوت
نے کہا کہ میں زور کر چکا اب پھر تمہاری ہے میں سمجھ چکا کہ تو مجھے اٹھا لے گا مگر میں نا انصاف نہیں
ہوں کہ زنجیر کمر ٹوٹ گئی تو پھر لڑنے لگوں بس طیمور نے دوبارہ جو زنجیر کمر پکڑ کے زور کیا تو کمر تک
لے آیا برہوت رعد آواز نے ہاتھ پاؤں سمیٹ لیے طیمور نے کہا کہ لنگر کیوں نہیں مارتا برہوت
نے کہا کہ بیکار ہے اب لنگر مارنا اور بھی نیچے کو لگا ہوں میں سبک کرتا ہے یہ سنکے طیمور نے دوسرا زور کیا
تا سینے لے آیا اس وقت برہوت رعد آواز کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوئے بس طیمور کو بھی
رحم آ گیا تیسرا زور کیا کہ سر سے بلند کرتا یا زمین پر پٹکتا آہستہ سے برہوت کو چھوڑ دیا برہوت رعد آواز
نے کہا یہ کیا طیمور نے کہا کہ تجھے اپنے زیر رہنے کا صدمہ ہے وہ لشکر اسارلیق جمع ہے اور تجھکو یہ لوگ
تمام عالم سے بہتر جانتے تھے اب تجھے ان کے سامنے کیا ذلیل کرتا برہوت رعد آواز یہ حیثیت
طیمور کی دیکھ کر قدموں سے لپٹا اور کہا کہ بخدا اس شہر پا نے تمام عالم کے سامنے مجھے زیر
کیا اور پھر یہ رعایت کی کہ سر سے بلند نہیں کیا ذرا اس کے ساتھ یہ احسان لہذا میں تو اسکا بندہ بے دام

ہوگیا جسکو پیراساتھ دینا ہو وہ ادھر آئے اور جسکو نہ منظور ہو وہ وہین رہے یہ سنتے ہی قریب لاکھ سوار دن کے
جو پیشوائی برہوت کی فوج کے لوگ تھے فوراً لشکر سارلیق سے علیحدہ ہوکر لشکر طیمور مین شامل
ہوگئے ہان سارلیق نے نقارۂ خوشی اس خیال سے بجوا دیا تھا کہ نقیب قدرت کے نوبے کی صدا
آئی ہے تو اسنے حریف کو زیر کر لیا ہوگا جب یہ خبر ہوئی کہ برہوت رعد آواز زیر ہوکر مطیع ہوگیا
تو اسنے شرمندہ ہو کر نقارخانون مین ممانعت کی کہ طبل نہ بجے اور تنگان نے کہا کہ یا خداوند اب ہمنے
بھی تقدیر کی بات سے سارلیق بہت خفا ہوا اور اسی وقت اسنے ایک نامہ بطرف طلخال جادو کو تحریر
کیا کہ اس وقت تک کوئی ساحر نہین آیا یہان عیارون نے بڑی خداوندی مین خلل ڈال رکھا ہے جو جو لوگ
کے سردار تھے وہ زیر ہوگئے لہذا ساحرون کو روانہ کیجے تا پہنچو اس طرف روانہ ہوا اور لشکر سارلیق
نہایت اداس کمال پریشان میدان سے پھر کر داخل فرودگاہ ہوا ادھر طیمور شیر پرور اپنے سردار
تازہ کو ساتھ لیے ہوئے بارگاہ مین آیا اور جشن خوشی کی تیاری کا حکم دے کر سوار ہا ادھر
سکندر کو کمال افسوس ہوا کہ ہمارا سردار یہ آئینہ پرست لیگیا ہر چند کہ اگلا دل بھی کم نہیں ہے
مگر برہوت رعد آواز اس سے زبردست ہے سارلیق نے پھر طبل جنگ نہ بجوایا اور انتظار مین
ساحران کے بیٹھا رہا کہ جادو یا اس کہلا بھیجا کہ ساحرون کی دعوت وضیافت کا انتظام قدرت
نے تمہارے سپرد کیا یہان طیمور شیر پرور نے جشن کیا اگر یہان اس جشن کی بیان ہوگی تو طول
ہوگا لہذا کچھ حال سرداران اسلام کا سنئے جب اُنہون نے دیکھا کہ سارلیق انتظار مین ساحرون کے
ہے اور طیمور مصروف جشن ہے تو شاہزادہ سکندر رستم خو نے بادشاہ اسلام سے عرض کی کہ اگر مجھے
اجازت ہو تو مین دو چار روز شکار مین دل بہلاؤن فرمایا کہ زیادہ دور جانے کا قصد نہ کیجے گا اسلیے کہ ملک
دشمنون کا ہے آمد ساحرون کی لگی ہوئی ہے صاحبقران موجود نہین ہین سکندر نے عرض کی کہ مین بہت قریب
شکار کھیلتا رہونگا زیادہ دور نہ جاؤنگا کہ روز مرہ کی مجھے خبر بھی پہونچتی رہے جب ضرورت دیکھونگا
اسی وقت حاضر ہونگا بادشاہ اسلام نے اجازت دی ہمراہ سکندر کے اور بھی چند سردار اُٹھ کھڑے
ہوئے مثل سہراب بن رستم اور مملوک بن مالک اور طلو بن لندھور کے یہ تین چار سوار سامان
شکار کے ساتھ لیکر ہمراہ صاحبقران دوم کے جانب صحرا روانہ ہوگئے روز شکار ہوتا ہر شکار سے
سوداگر خرین ہونگے جتنے شکاری لوگ شکار رکھتے ہین اور جسکو جس سردار سے خصوصیت ہے وہ اُسکے
واسطے بھیج دیتا ہے سکندر رستم خو نے کئی آہو بادشاہ اسلام کے واسطے روانہ کیے چونکہ زیادہ دور
جانا مقصود نہ تھا اور کئی روز برابر شکار ہوا تو شکار بھی کم ملنے لگا سکندر نے کہا کہ اب کہان جانا چاہیے
طلو نے عرض کی کہ حضور اسی جگہ قیام فرمائین ہر روز باری باری ایک شخص نکل جائے اور شام کو جس قدر
شکار ممکن ہو لیکر واپس آئے سب نے اس رائے کو پسند کیا پہلے مملوک بن مالک روانہ
ہوئے یہ دن بھر سرگردان رہے اور کوئی آہو نہ ملا خالی واپس آئے دوسرے روز شاہزادہ
رفیع البخت گئے یہ بھی خالی واپس آئے تیسرے دن سہراب بن رستم گئے یہ بھی بے نیل مرام
پھرے چوتھے روز طلو بن لندھور روانہ ہوئے سیر دن چڑھے انکو ایک دندہ کوہ کے نزدیک
آہو دکھائی دیا انہون نے تیر مارا آہو گرا طلو نے جاکر آہو کو ذبح کیا اور ہمراہیون سے کہا کہ ہم
آگے چلتے ہین تم شکار کو لیکر جلد واپس آؤ یہ کہکر طلو تو اس طرف روانہ ہوئے لوگ آہو کو
لیے ہوئے چلے آتے تھے خدا سے کہ معشوقان رفتار کہ طیمور اپنی مجلس مین بیٹھا تھا ناچ ہو رہا تھا

پہلو میں بربوت بعد آواز بجتا تھا جام شراب ناب کو گردش تھی کہ اک مرتبہ محیط منارہ گردون نے
کہا کیا لطف ہوتا اگر اس وقت کباب آہو لے ہوتے اہرمن کوہی نے کہا میں جاتا ہوں اور ابھی کب
آہو لیکر آتا ہوں یہ کہکے اٹھا اور اسی وقت پشت مرکب پر بیٹھکر جانب صحرا روانہ ہوا ادھر ادھر بہت
تلاش کی لوگوں سے دریافت کیا کہ کچھ شکار صحرا میں ہے دہقانیوں نے بیان کیا کہ کچھ خداپرست کئی دن
سے شکار کھیل رہے ہیں انمیں بھی کوئی شکار اب نہیں ملتا یہ سنکے اہرمن کوہی پریشان ہوا کہ میں دوستوں
کے ساتھ وعدہ کرکے آیا ہوں کہ ابھی شکار لیکر آتا ہوں اور یہاں شکار ممکن نہیں خالی پھرا تو بڑی شرمندگی
ہوگی یہ اسی فکر میں تھا کہ سامنے سے کچھ لوگ دکھائی دیئے دیکھا کہ اک آہو شکار کیا ہوا لوگ
لیے چلے آتے ہیں بس اہرمن کوہی آگے بڑھا اور کہا کہ یہ آہو بیچوگے انھوں نے کہا کہ بس
الگ رہو زبان سے نہ نکالنا نہیں جانتے کہ یہ آہو کسکا ہے اہرمن ہنسا اور کہا کہ اگر نہ بیچوگے تو میں
زبردستی چھین لونگا انھوں نے کہا کہ یہ شکار والا ہے ہندوستان طلوع بن لندھور کا ہے قسمت امیں
معلوم ہوتا ہو وہ اس آہو کے بدلے تمھیں صید کر لیگا یہ سنکے اہرمن کو غصہ آیا کہا طلوع اک ملازم
ہے گدا صاحبقران کا اور میں ملازم ہوں اس شخص کا جسکے خوف سے صاحبقران میدان سے
نکل گئے ہیں طلوع میرا کیا کریگا یہ آہو شاہزادہ طیمور کے واسطے ہم لیجائینگے یہ کہکر اسنے تلوار
سے دھمکایا وہ ڈر گئے کیا کر سکتے تھے اہرمن کے ساتھ ہونے سے جان کا خوف تھا اہرمن سر پہ تلوار
کھینچے ہوئے تھا وہ جلدی لیچلو اور جو وہ اک خدمتگار ساتھ تھے وہ بھاگے ہوئے طلوع کی خدمت میں آئے
ہوئے یہاں طلوع بن لندھور خوشی خوشی آ کے بیٹھے ساغر نے پوچھا کہ کہو کچھ شیر یا ببر طلوع نے کہا
کہ غلام آپکے کتنے شیر رہ جاتے ہیں میں نے اک سیاہ ہرن بہت بڑا صید کیا ہے آتا ہوگا کبابوں کے
سامان کا حکم دیجیے یہی باتیں ہو رہی تھیں کہ اتنے میں خدمتگار دوڑے ہوئے آئے اور عرض
کی کہ اہرمن کوہی رفیق طیمور شیر پہ ور آہو چھین لے گیا بس یہ سنتا تھا کہ طلوع کی آنکھوں میں
دنیا سیاہ ہوگئی اور کہا کہ اب اس آتشپرست نے یہ بے تکلفیاں شروع کردیں میں ابھی جاتا ہوں
اور آہو اپنا لاتا ہوں یہ کہکر پشت مرکب پر بیٹھکر جانب بارگاہ طیمور روانہ ہوا یہاں سکندر کو خیال
ہوا کہ طیمور طلوع سے جلا ہوا ہے ایسا ہو کہ کوئی خرابی پیدا ہو بس یہ بھی سکندر پشت مرکب پر سوار
ہوے ساتھ انکے قمع الجنت اور سہراب بن رستم اور ملوک بن مالک بھی تو جل کر شریک
ہوے اہرمن کوہی وہ وار بارگاہ پہ پہونچ گیا تھا آہو لیجا کے سامنے طیمور کے رکھا تھا کہ طلوع
بھی پہنچ گیا اور آواز دی کہ او زن مکار تیری یہ عادت قدیم نہ گئی کہ پرائے صید کو گیدڑ کی طرح
کھانے کے واسطے آیا ہے اگر اسکے عوض مجھے نہ صید کیا تو نام اپنا طلوع نہ پایا چونکہ طیمور واقف
تھا کہ یہ کیا معاملہ ہے جب طلوع کی زبانی سنا تو معلوم ہوا اسنے تو گردن جھکالی کہ بیشک اسنے بری
حرکت کی اہرمن نے سنبھلنے کے طلوع کو تلوار ماری طلوع نے وار اسکا پشت شمشیر پر روک کر جو ہاتھ
تیغہ آبدار کا مارا اہرمن سپر بھی چہرہ پر لانے پایا تھا کہ تلوار پڑ گئی تا دو ابرو آئی اہرمن تو بیہوش
ہوکے گرا یا طلوع نے شہنشاہ مہر طیمور کی طرف دیکھا اور کہا کہ او آتشپرست تو نے یہ کونسا آئین
جاری کیا ہے طیمور نے کہا بس خیریت اسی میں ہے کہ سامنے سے میرے چلا جا جسنے تیری خطا کی تھی
اسے سزا دے چکا ورنہ بہت پچھتائے گا میں خیال رکھتا ہوں کہ امیر لشکر میں موجود نہیں ہیں
ورنہ تو میری بارگاہ میں آیا ہے اگر میدان جنگ ہوتا تو وہ گت تیری بناتا کہ تمام عالم کی نظروں سے

گراودیا یہ سنکے طلیحہ کو جوش آیا آواز دی کہ تو بہت کو زبر کرکے یہ سمجھا ہے کہ کوئی مجھسے مقابلہ نہیں کرسکتا ہے جب
لڑنے پر آتا ہے تو بارگاہ کیسی اور ستون کیسا اگر تو بہادر نہیں اٹھاتا تو سنبھالے۔ یہ کہکر زین سے تلوار مارنے چلا
طیمور نے دو چھے ہوکر وار خالی دیا تلوار اسکی طلیحہ کی دلکل کے پایے کو کاٹتی ہوئی زمین میں در آئی لیکن
طیمور نے پاؤن رکھ دیا اور کہا کہ کھینچ تو لے تلوار اپنی طلیحہ نے جھٹکا مارا لیکن تلوار زمین
سے نکلی کہ اگرچہ دروازہ بارگاہ پر سے نورہ شاہزادہ سکندر رستم خو کا ہوا ساتھ ہی رفیع البخت
اور سہراب بن رستم اور مملوک بن مالک سب بارگاہ میں داخل ہوئے طیمور نے سکندر
کو دیکھکر طلیحہ کو اشارہ کیا کہ اٹھا کر برہمی ہاتھی سے آیا تھا اتنی بھی طاقت نہیں کہ تلوار اپنی کھینچ لے پس
طلیحہ نے جوش غیرت میں آکر جو جھٹکا مارا قبضہ تو ہاتھوں میں طلیحہ کے رہگیا اور تلوار کا پھل زمین میں رہگیا
سکندر نے آواز دی کہ ای طلیحہ بس طیمور سے کیا واسطہ اسمین کی خطا تھی آپنے تم سزا دے چکے
طیمور نے کہا کیا ہوں صاحبقران موجود نہیں ہیں ورنہ طبل جنگ بجواکر میدان طلیحہ سے
کال اکھیڑتا جیسی سزا تھی اپنے بیان آئے ہیں سکندر نے کہا کہ اے طیمور اسکا خیال نکرو اگر امیر
موجود نہیں تو وہ اپنا قائم مقام مجھے کر گئے ہیں میں تمہارے مقابلہ کو موجود ہوں یہ سنکے بہت
بقدا وانہ نے جواب دیا کہ تم اس شہر یار سے کیا مقابلہ کروگے تمسے لڑنے کو میں موجود ہوں کیا اپنا
زخمی ہونا بھول گئے سکندر تو اس کلام پر مسکرایا کہ اسے بھی دن تھے یہ مجھے زخمی کرکے نہایت خوش ہو لیکن
طلیحہ نے کہا کہ تو اپنے غلاموں سے تو سامنا کرے پھر آئیے لڑنا طیمور نے کہا کہ میں طبل جنگ
بجواتا ہوں بہتر ہے کہ یہ دل کے غبار میدان میں نکل جائیں اور طلیحہ سے کہا کہ اپنا شکار لیجاؤ طلیحہ نے
کہا کہ شکار کی کیا حقیقت ہے اگر مجھے معلوم ہوتا تو میں شکار پر تھا جہاں اپنے لشکر میں آہو بھیجے تھے
یہاں کی بھیج دیتا فقط بات کی بات تھی کہ آہو میں زبردستی میرے ملازموں سے چھین لایا تھا سکندر
نے بھی کہا کہ اے طیمور آج ہمارے تمہارے میدان کی لڑائی ہے یہاں کے لطف کو کیوں کھوتے
ہو ہمارے سر کی قسم اس آہو کے کباب کھاؤ وہ بات گئی طیمور نے کہا کہ اگر تم بھی شریک
صحبت ہو تو کیا مضایقہ ہے سکندر نے کہا کہ میں تو موجود ہی ہوں یہ فرما کر بیٹھ گئے سب سردار بیٹھ گئے آہو
کے کباب لگائے گئے سب نے کباب کھائے مل ہو گئے کہ شام تک یہ جلسہ رہا شام کو رخصت
برخاست ہوئی یہ تمام خبرین بادشاہ اسلام کو پہنچیں شام کو سکندر بھی جلد رخصت لیے ہوئے بارگاہ سلیمانی
میں داخل ہوئے اور بادشاہ اسلام سے سارا ماجرا بیان کیا یہاں طیمور نے جشن برخاست ہوتے ہی
طبل جنگ بدرنگ بجنے کا حکم دیا ادھر اہل اسلام نے بھی نقارہ رزم و پیکار کو بجایا یہ خبر ساریق کو
ہوئی کہ آتش پرستوں اور خدا پرستوں میں بگڑ گئی اسنے تحنگان سے کہا کہ کیوں اے شیطان دیکھا
تو نے میں نے کیسا قدرت کی ہے اور کس طرح نقد بر نفاق ان لوگوں میں پیدا کر دیا ہے یہ سوا میرے
کسی دوسرے کا کام نہ تھا تحنگان یہ سنکر ہنسا اور اسکی ہنسی آئی کہا یا خداوند یہ نقدیر تو نے اچھی کی
مگر کسی طرح طیمور کو اپنا شریک کرنے کو یہ بھی انہیں خدا پرستوں میں سے ہے لو رحباز بردست ہے
اگر یہ شریک ہو گیا تو صاحبقران کی مشکل پڑجاویگی ساریق نے کہا اب یہی دیکھ قدرت کی بات
میں دخل ہوا جاتا ہے اب میں فرمان خورسند لکھتا ہوں تو لیکے طیمور پاس جا تحنگان نے کہا
کہ میں تو ہرگز نجاؤنگا تو کسی اور کو بھیج ساریق نے ایک نامہ تحریر کرکے طیمور کے پاس بھیجا
طیمور اپنی بارگاہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ نامہ دار ساریق پہنچا اور نامہ دیا طیمور نے نامہ کو پڑھا

لکھا تھا کہ اے بندۂ خاص الخاص میں اگر تو اپنے خداوند کی طرف ہو جا تو خداوند تیری عزت اور زیادہ کریں
اور سب خدا پرستوں کو تیرے ہاتھ سے سزا دیں یہ مضمون دیکھ کے طیمور کو ہنسی آ گئی برہوت رعد آواز
کی طرف دیکھ کے کہا کہ ساریق بھی عجب مسخرا ہے برہوت رعد آواز نے عرض کی کہ اسکے دماغ میں
خلل آ گیا ہے اسکی حرکتیں اس سے زیادہ بیہودہ ہوا کرتی ہیں کمک تو طلب کر رہا ہے اور خداوند بھی
بھی بنا جاتا ہے طیمور نے کہا کہ جواب اسکا لکھ دو کہ اگر تو دین آئینہ پرستی اختیار کر اور دعوائے
خداوندی سے توبہ کر تو میں صاحبقران کے ہاتھ سے تیری جان بچا دوں اور خبردار اب اس بیہودہ
پن سے کبھی نہ لکھنا یہ جواب تحریر کر کے بھیج دیا الحاصل طبل بجتے بجتے زمانہ شب کا برطرف ہوا اور
خانۂ شب سے صبح برآمد ہوئی جھونکے نسیم صبا کے چلے طائران خوش الحان اپنے اپنے آشیانوں
سے نکل نکل کر شاخ درخت پر مصروف نغمہ سرائی ہوئے فوج اسلام سے آواز اذان بلند ہوئی اور لشکر ساریق
میں یا خداوند ساریق کے نعرے بلند ہوئے فوج آئینہ پرستان میں خود پرستی ہونے لگی ہر شخص
اپنی آئینہ میں صورت دیکھتا تھا اور اسے سجدہ کرتا تھا جب تینوں لشکر اپنے اپنے طریق عبادت سے
فارغ ہو چکے تو متوجہ میدان کارزار ہوئے دو گھڑی دن چڑھے تینوں فوجیں میدان میں
آکر صف آرا ہو گئیں لشکر ساریق میں مرتبہ سالاری لشکر قہر رومین شگاف کو ملا تھا اور راد
بادشاہ و لشکر ارزنگ بن زمرد اور جبر تک بن زمرد تھے اور تمام سردار ترتیب میں ہزار سردار ایسے
ہیکڑ مین اور ہر کیوں پر سوار کمربستہ تھے قہر رومین شگاف نے ساریق سے کہدیا تھا کہ یا خداوند
تو جسے چاہے عزت دے جسے چاہے ذلت قابل سالاری لشکر کے ہیٹے میں بھی تھا پہلے کہ نہ مجھ
دوسرے کا حربہ اثر کرتا ہے نہ حریف میرے حربے سے بچ سکتا ہے زور و طاقت میں بھی میں کسی سے
کم نہیں ہوں ساریق نے کہدیا تھا کہ اے بندۂ خاص الخاص اب دولت کو تیرے ہی جانب توجہ
ہوئی ہے میں نے برہوت اور زلازل اور ہنگ بن طوفان ان سب کو ذلیل کر کے
اسے گرا دیا تو اور قہر رومین شگاف کرگدن مست پر سوار آکر کھڑا تھا اور لشکر طیمور شیر مرد
میں داہنے جانب برہوت رعد آواز اور محیط منارہ گردن بائیں جانب ہنگ بن طوفان
دریا موج اور ادھر میں کوہ بلکھڑے تھے مگر اس میں جنگ کی تھا سر میں سکی بندھی ہوئی تھی
اور تمام سردار ترتیب سے ادھر ہی کھسکے اس طرف شاہزادہ نسیم خور ... بیچ جیتا ہوا نسل
سے چالیس قدم مرتبہ آگے بڑھے ہوئے تھا صاحبقرانی کھڑا تھا سر پر علم اژدہا پیکر کھلا ہوا تھا
طلعہ میں لشکر طیمور بھی فیل مست پر سوار برہوت کی طرف دیکھ کے کچھ کہہ رہا تھا کہ اتنے میں ہنگ
بن طوفان دریا موج نے ہانگ مرکب کی دی اور سامنے طیمور کے آکر عرض کی کہ اگر اجازت ہو
تو یہ غلام بھی آج سر میدان زلازل بن زلزلہ کو ڈھونڈے طیمور نے کہا کہ یہاں تجھے اختیار ہے مگر جہاں تک
ہو سکے آلات حرب سے جنگ کا فیصلہ کرنا کشتی کی نوبت نہ آنے دینا مجھے اندازہ ہو گیا ہے کہ وہ ضرور
تجھ سے زیادہ ہے ہنگ بن طوفان نے عرض کی کہ بس وہ مجھ سے زور میں اتنا ہی زیادہ ہے
جتنا برہوت رعد آواز اس سے زیادہ ہے یہ کہکے اور سلام کرکے میدان میں آیا بعد سلیح شوری
بسیار نیزہ زنی ... کے ادھر دم کو آراستہ کر کے آواز دی کہ اے زلازل آ آج ہمارے تمہارے
بھی فیصلہ ہو جائے زلازل نے کہا کہ مجھے کوئی عذر نہیں ہے یہ کہکر زلازل بن زلزلہ نے اپنے
فیل کو بڑھایا اور سامنے تخت بادشاہ اسلام کے آکر فیل سے مجرا کیا اجازت میدان مانگی تھا ما

حافظ حقیقی نگہبان ہے اور بجام شربت غایت کیا زلازل جام پی کر بادگر فیل پر سوار ہوا اور سلام رخصت
کرکے میدان میں آیا نہنگ بن طوفان نے کہا کہ تمنے سلیق سے میرے گرفتار کرنے کا وعدہ
کیا تھا مگر مقابلہ کی نوبت نہ آئی اگر تمہارے بازو دل میں اتنی طاقت ہو تو مجھے لشکر اسلام ہی میں ابھی
کے پہنچا دو ورنہ تمہارا حوصلہ نہ باقی رہجائے یہ سنکے زلازل بن زلزلہ نے کہا اے نہنگ بن
طوفان میرا ماننے کی بات نہ تھی کہ تمہارا آقا تمکو میرے مقابلہ کا حکم دیتا تو تم کیا کرسکتے میں اس وقت تک
سارلیق کا تابع تھا اب حکم سکندر اور بادشاہ اسلام کا تابع ہوں ہاں اگر تمکو دعوے مقابلہ ہی
تو میں حاضر ہوں اور تعین کے نے روکا بس نہنگ نے نیزہ سنبھالا اور کہا خیر میں بے توکا بھی نے
ہوشیار ہو جاؤ یہ کہکر نیزہ مارا زلازل بن زلزلہ نے نیزہ کو نیزہ پر روکا نیزہ بازی ہونے لگی لوگ دور
سے تماشہ دونوں کی نیزہ بازی کا دیکھنے لگے دیر تک نیزہ بازی رہی آخر زلازل نے نیزہ ہاتھ سے
نہنگ کے نکال لینا چاہا تھا مگر نہنگ بن طوفان کو بھی طیمور نے تعلیم کیا ہے اور زلازل کو تتا طرود
سکندر نے دو چار طعنین تبلادی میں نہنگ بن طوفان اس بات سے باخبر ہو گیا اور وہیں سے ہاتھ
آگے بڑھا کے جو جھٹکا مارا تو نیزہ زلازل کا توڑ دیا مگر جبتک یہ جھٹکا مارے زلازل نے فوراً سنان نیزہ
کی نکال دی دونوں لشکروں سے احسنت و آفرین کی صدائیں بلند ہوئیں اب نہنگ نے گرز
سنبھالا اور خبردار خبردار کہکر سر پر زلازل کے وار کیا زلازل بن زلزلہ نے وار اسکا اپنے
گرز پر روکا اور جواب میں ایسی ضرب لگائی کہ نہنگ بن طوفان کو بھی چھٹی کا دودھ یاد آگیا
دونوں کے فیل چلا جاتے تھے کہ نشان بھی تسلیم ہوئے اب دونوں مرکبوں پر سوار ہوئے اور تلواریں
کھینچ کینیں رد و بدل ہونے لگی لڑتے لڑتے ایک مقام پر نہنگ بن طوفان نے سر بنا کر
شانے کا وار کیا کہ شانہ زلازل بن زلزلہ کا شانہ ہوا بس اسنے بھی وہیں پلٹ کے دوسرا ہاتھ مارا
کہ نہنگ بن طوفان کو بھی زخمی کیا نہنگ نے دوسرا ہاتھ مارا کہ زلازل کا دوسرا شانہ بھی زخمی
ہوا زلازل نے بھی دوسرا ہاتھ مارا کہ نہنگ بھی زخمی ہوا آخر پہلے نہنگ بیہوش ہو کے گھوڑے
گرا پھر زلازل طیمور اپنے سردار کو لے گیا اور سکندر نے اپنے سردار کو اٹھوا لیا طبل بازگشت
بج گیا انکا علاج ہونے لگا دوسرے روز پھر طبل جنگ بجا جب تینوں لشکر وہ گاہ مصاف میں
پہنچے تو آج برہوت رعد آواز نے طیمور سے اجازت لی اور میدان میں آکر گرجا بس
اس طرف سے ظلمہ نے اپنے فیل کو بڑھایا اور بادشاہ اسلام سے اجازت لیکر سامنے برہوت
کے آیا برہوت رعد آواز نے کہا کہ میں تو صاحبقران سے مقابلہ کرنے کا قصد کرکے
آیا تھا خیر اب تیرے بعد انسے مقابلہ ہوگا ظلمہ نے کہا او ورید وہن وہ وقت گیا کہ انطاکیہ میں
بھی تیرے ہاتھ سے زخمی ہوا اور صاحبقران اوسط بھی زخمی ہوئے آج تجھے حقیقت کھل جائیگی
یہ سنکے برہوت رعد آواز نے بھی اپنے فیل کو دوڑایا اور گرز سنبھالی کہ لگا دے ہی میں ظلمہ کو
گرد ہو کر دوں ادھر ظلمہ نے بھی گرز سنبھالی اور اپنے فیل کو کچک مار کے بڑھایا دونوں فیل
سونڈیں اٹھا کر چلے وسط میدان میں آکر لگا دے چلی دونوں فیل ٹکرا ئے ادھر سیر سے
سیر لڑی سینے سے سینہ ملگیا دونوں سیروں سے چنگاریاں اڑیں لڑانے کی صدا سے شور
گونج گیا یہ معلوم ہوا کہ دو کرابر ٹکرا کر گرجنے لگے دونوں فیل برابر سے ہٹے نظر بازوں نے
بہت غور کیا مگر فرق مو بھی نہ پایا پیچھے ہٹ ہٹ کے پیترے سنبھالے طعنیں چلنے لگیں آخر

سنانین تباہ ہوئین نیزون کی بیکار ہوگئین آخر مین طلحہ نے بجھر کر چھڑ اس طرح ماری کہ نیزہ برہوت
کا توڑ دیا برہوت نے نیزہ پھینک گرز سنبھالا بعد چند وار چند وار گرز کمند بر طلحہ کے وار کیا طلحہ نے
اپنے گرز کو اٹھا کر چہرہ کی پناہ کیا گرز پر گرز جو پڑتا ہو تڑاقے کی صدا بلند ہوئی دشت تھرا گیا شعلہ سا
چمک کے دونون گرزون کے درمیان سے نکل گیا برہوت رعد آواز نے زدم و پست گردم کا نعرہ
کی طلحہ نے گرز سنگلاخی ضرب لگائی وہی حالت برہوت رعد آواز کی ہوئی آخر نوبت شمشیر زنی
کی ہوئی تلوارین آریان ہو گئین ہاتھون سے پھینک پھینک دین گریبانون مین ہاتھ پڑگئے
جھٹکے چلنے لگے فیل پست ہو ہو کے بیٹھ بیٹھ گئے دونون نے مرکبون سے کود کود کے دامان زرہ
گرد نئے اور مصروف تلاش ہوئے کوئی دو پہر کی کشتی مین دونون بیہوش ہو گئے ادھر سے
طیمور شیر پرور دوڑ کے آیا کہ یہ کیا ہوا اس طرف سے سکندر قریب آ کے دیکھا کہ دونون
بیہوش پایا سبب اسکا سمجھ مین نہ آیا سکندر طلحہ کو اٹھوا لائے اور طیمور شیر پرور برہوت
رعد آواز کو اٹھوا لیگیا اور ہوشیار کیا جب برہوت رعد آواز ہوشیار ہوا تو طیمور نے
پوچھا کہ ای برہوت یہ بیہوش ہو جانے کا کیا سبب ہوا برہوت رعد آواز نے کہا کہ میرا
بالون سینہ بر طلحہ کے زور سے پڑا آنے میری کو کچھ پر گھونسا مار دیا کوڑی کی چوٹ نازک
ہوتی ہی اور گھونسہ بھی نازک جگہ پر آ دخر وہ بیہوش ہوا ادھر مین بیہوش ہو گیا وہان طلحہ جو
ہوشیار ہوے تو سرداران اسلام نے سبب دریافت کیا طلحہ نے بھی وہی بیان کیا جو برہوت
نے بیان کیا تھا طیمور شیر پرور نے کہا کہ اب کل میرے اور سکندر کے مقابلہ ہوگی آخر لشکر
ہی مقابلہ صاحبقران کا آخر مین نے سکندر کو زیر کر لیا تو صاحبقران کو بھی زیر کر لیا یہ فرما کر
حکم طبل جنگ بجنے کا دیا اسی وقت نقارۂ رزمی پر چوب لگی اور آواز نقارہ کی گرجی ادھر شاہزادہ
سکندر رستم خو کے لشکر مین کوس حربی بجا تمام رات تیاری جنگ مین بسر ہوئی صبح کو دونون
لشکر میدان مین آ کر صف آرا ہوے برہوت رعد آواز ہمراہ طیمور کے آیا اور طلحہ ہمراہ
سکندر رستم خو کے آئے جب آراستگی صفوف قتال وجدال نقیب نقیب دیکر ہٹے تھے برہوت
نے پھر نکلنے کا قصد کیا تھا کہ طیمور نے منع کیا لیکن محیط منارہ گردن نکل کھڑا ہوا اور طیمور سے
اجازت میدان طلب کی طیمور نے کہا کہ مین نے خود قصد مقابلہ کیا تھا محیط منارہ گردن نے
عرض کی کہ اب تو مین نکل چکا مجھے اجازت دیجیے آگے مین سکندر کو زک نہ دیسکون گا تو پھر آپ کو
اختیار ہوگا طیمور نے کہا کہ تو سکندر کو نہین جانتا وہ بڑا بہادر ہے محیط منارہ گردن نے کہا کہ غلام
بھی اجنگ سوا آپ کے کسی سے زیر نہین ہوا ہے طیمور نے اجازت دی محیط منارہ گردن میدان مین
آیا بہ سلح شوری نیزہ زنین بگارڈ کے آواز دی کہ ای سکندر کل بارگاہ شاہزادہ طیمور مین بہت کچھ
باتین بنائے تھے اب میدان مین آؤ حال معلوم ہو جائے کہ غلامان شاہزادہ طیمور شیر پرور بھی
کیسے ہین بس اس کلام کے سننے کی تھی سکندر رستم خو کو کب تاب تھی اسی وقت مرکب کو جنبش دیکر
مقابل مین محیط منارہ گردن کے آ کر آواز دی کہ او جوان کیا جھک مار رہے ابھی تو نے مردان
عالم کو دیکھا نہین ہے ایک طفل چہار دہ سالہ کے زور و طاقت پر مفتون ہو گیا ہے وہ حربہ اپنا ابھی حال
معلوم ہو جائے یہ سن کے محیط منارہ گردن نے نیزہ سکندر کے حوالے کیا سکندر رستم خو
نے نیزہ کو نیزے پر گانٹھا اور کوکھ منتر پڑھ کے کھٹ مین دو نیزے کو نیزے سے چسپیدہ کر کے

مشرف ہوئے دیکھا کہ پریزادیں اپنے پیروں سے قبر کو جھاڑ رہی ہیں شیشہ آلات صاف کر کر کے قرینے سے
لگائے جا رہے ہیں چونکہ ابھی تو تیاری ہو رہی ہے طیمور سرسری نظر سے ان مقامات کو دیکھتا ہوا ہمراہ صاحبقران
قاف کے داخل بارگاہ ہوا اب روسائے قاف کی آمد شروع ہوئی آج یہ آیا کل وہ آیا لیکن سلیمان
صاحبقران کی یہ حالت ہے کہ طیمور کے ساتھ دانہ دار رہتے ہیں تمام انتظام سلیمان کوچک کے سپرد
کر دیا آپ طیمور سے حالات پردۂ دنیا کے دریافت کیا کرتے ہیں طیمور بیان کیا کرتا ہے کہ میں نے یہ
کیا اور یہ کیا اسی سلسلہ میں ذکر اہل اسلام کا بھی آگیا طیمور نے سب کی خیر و عافیت بیان کی اور کہا کہ
صاحبقران شہر مکران لوٹے ہوئے ہیں اور سارق نے خود امیر سے سینہ بھر کی مہلت طلب کی تھی
لیکن آ ستغفر شکنی کر کے طبل جنگ بجوا دیا میں نے دو سوار آپ کے جنہیں آپ سے بھروسا تھا ایک کو چار دن
میں ایک کو سات دن میں زیر کیا اب وہ میرے رفیقوں میں داخل ہیں بعد اسکے میں نے جشن کیا
اسی جشن میں یہ فتنہ بپا ہوا کہ اک قزاق کو میں نے مطیع کیا تھا وہ گیا اور طلحہ بن اندھور کا آہو اسکے
ملازموں سے چھین لایا طلحہ نے آکر بہت بد دلی کی مگر چونکہ وہ میرا ہی رفیق تھا میں نے کچھ دخل نہیں
دیا اب آپ نے مجھ سے بد زبانی کرنا شروع کی یہاں تک کہ تلوار مار بیٹھا میں نے خالی دیکر پاؤں رکھ دیا ہر چند
طلحہ نے زور کیا مگر تلوار نہ نکلی تیغہ پاؤں میں رکھا اتنے میں سکندر آگیا چونکہ اپنے خدا پرستوں سے
لڑنے کو منع کر دیا تھا میں نے بہت تحمل کیا اور طلحہ میں خدا پرستوں کی سی بین آخر کچھ ایسی گفتگو درمیان میں
آئی کہ طبل جنگ بجا طلحہ سے اور میرے رفیق خاص دسیر سالار سے ہوئے رعد آواز سے آنابش بدر
رہائت ہوئی دونوں برابر رہے اور زخمی ہوئے بعد اسکے ایک مست مرد رفیق میرا ہاتھ سے سکندر رستم
کے جو صاحبقران او مسطلعلا تا ہی مارا گیا اس وقت میں نے نکل کے سکندر سے مقابلہ کیا چونکہ صاحبقران
موجود نہ تھے سکندر صاحبقران کا قائم مقام سمجھا جاتا تھا چار جانب تماشائیوں کا انبوہ تھا نہ میں سکندر
کے ہاتھ سے نیزہ نکال سکا نہ سکندر میرے ہاتھ سے نیزہ نکال سکا آخر نوبت گرز کی آئی ایک ایک
ضرب چلی بعد اسکے نوبت کشتی کی آئی سات شبانہ روز مجھ سے اور سکندر سے کشتی رہی آخر میں نے
پاؤں سکندر کا توڑ دیا سکندر نے اسی ٹوٹے ہوئے پاؤں کو ٹیک کے لیا جھٹکا مارا کہ میرا پاؤں
بھی توڑ دیا چونکہ دونوں زخمی ہو گئے تھے بیہوش ہو گئے اسکے بعد خدا پرستوں سے صفائی ہوئی اور کوئی
جنگ نہیں ہوئی اگر صاحبقران ہوتے تو میرے اور انکے آزمائش مقابلہ ضرور ہوتا ان مقابلوں پر بھی
صفائی میں فرق نہیں آیا یہ سن کے سلیمان صاحبقران نے فرمایا کہ اے طیمور تمکو فخر کرنا چاہیے کہ تم سکندر
کے مقابلے میں برابر رہے سکندر وہ ہے کہ اسنے ایسے سن میں جو تمہارا سن ہے اس پردہ قاف میں اکثر بڑے بڑے
سرکشوں کو مار ڈالا ایسا وقت نازک تھا کہ میں بیمار تھا جوانی پیر سے سلیمان کوچک طلسم میں پھنسے ہوئے
تھے قاف میں کوئی ایسا نہ تھا کہ حفاظت کر سکتا اور دیوان تالستان عدم نے خروج کیا تھا سکندر
نے طلسم فتح کر کے تیر تک قاف کو صاف کیا اور ایک مرد اریل پر آکے دیو انشار کو مارا دیو انشار وہ بلا یہ
تھا کہ تمام حرس کو اسنے برباد کیا روسا قاف کو اسی مقام پر پامال کر دیا تھا عادل کیوان شکوہ نہ ہوتے
تو سوا سکندر کے کوئی صاحبقران نہوتا یہ سنکے طیمور نہایت خوش ہوا اور عظمت سکندر کی اسکی
نظر میں ظاہر ہوئی اسی قسم کی باتیں طیمور سے ہوا کرتی تھیں اب عرس کے تین دن باقی رہ گئے ہیں
بہت سے رئیسان قاف آ گئے ہیں کچھ باقی رہ گئے ہیں تیاری ہو چکی ہے وقت کا انتظار ہے طیمور جب ہر طرح
نکالی ہے پریزادوں کے جھرمٹ دیکھتا ہے تو اسے نشا ہو رہا ہے آتا ہے اُدھر یہ پریزادیں طیمور کو آنکھوں

آنکھوں میں لیے لیتی ہیں آپس میں چرچے ہو گئے ہیں کہ یہ ظالم کسکی قسمت کا ہے یہ سیرین دیکھکر آخر طیمور سے ضبط
نہو سکا اسنے سلیمان صاحبقران سے کہا کہ میرا بھائی ہے اسنے یقینًا عیاری میں کمال پیدا کیا ہے اسنے کبھی
قاف کی سیر نہیں کی ہے میں چاہتا ہوں کہ آپ اسے بھی بلوا لیں سلیمان صاحبقران نے فرمایا کہ اے طیمور
تم حلیہ اسکا لکھ سکتے ہو طیمور نے کہا کہ جی ہاں طیمور نے پورا چہرہ شاہپور کا لکھ دیا چونکہ دیو تحسین شہر زنبیلہ
میں ہو آیا تھا اور نام اسنے لکھ دیا تھا سلیمان صاحبقران نے تصویر شاہپور کی اسی کے حوالہ کی اور
کہا جائے اسکو پردہ دنیا سے اٹھا لا یہ سنکے دیو تحسین پھر جانب پردۂ دنیا روانہ ہوا ہر چند کہ طیمور شیر پرور
سیر قاف میں محو تھا کہ دنیا کے غم غلط ہو گئے تھے مگر جب اسے اپنی بہن کا خیال آتا تھا تو پریشان ہو جاتا تھا
کہ خدا جانے وہ کہاں ہے محمود الماجد نے بھی اسکا حال تحریر نہیں کیا ہے الحاصل وہاں دیو تحسین پہلے تو
شہر زنبیلہ میں آیا یہاں شاہپور کو نہ پایا اب یہ اور مقامات تلاش کرتا ہوا ادھر شاہپور تلاش طیمور
میں دن بھر حیران و سرگردان پھرا کرتا تھا اسوقت بھی ایک قلعہ کی طرف بھاگا ہوا چلا جاتا تھا کہ نظر
دیو تحسین کی شاہپور پر پڑی اسنے چہرہ ملایا مطابق پایا بس یہ گرا اور پنجے میں اسکو بھی اٹھا کے
سوئے جانب قاف روانہ ہوا دوسرے ہی دن لیجا کے سامنے طیمور شیر پرور کے ڈال دیا شاہپور
کو ہوش آیا اپنے تئیں ایک مقام دلچسپ میں پایا طیمور شیر پرور کو سامنے دیکھا اور کچھ لوگ عجب عجب وضع
کے دکھائی دیے یہ گھبرا کے ادھر ادھر دیکھنے لگا کہ یہ میں کہاں آگیا طیمور نے کہا کہ سلام کرو
اور اشارہ سلیمان صاحبقران کی طرف کیا شاہپور نے سلام کیا اور بھائی کے گلے لپٹا سلیمان
صاحبقران مسکرائے کہ یہ زمین امیر عمرو کے خاندان کی ہے طیمور نے کہا تم اس وقت پرستان میں ہو چونکہ
یہاں ایک جلسہ یادگار ہونے والا ہے تمام قاف جمع ہے میں نے تمکو بھی بلوا لیا کہ تم بھی یہاں کا تماشہ دیکھو
اور سلیمان صاحبقران کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ ہنر سپہگری جنکو جن بزرگ نے تعلیم فرمائی ہے وہ یہی ہیں
انہیں کی بدولت میں نے سکندر سے برابر کا مقابلہ کیا ورنہ سکندر سے عالم میں کوئی مقابلہ نہیں
کر سکتا ہے شاہپور سلیمان صاحبقران کے پاس آیا اور کہا کہ مجھے بھی بتائیے کہ میں بھی فن عیاری میں
اہل اسلام کا مدمقابل ہو جاؤں سلیمان صاحبقران نے فرمایا کہ بعد اس جلسے کے تمکو اپنے عیار
کا شاگرد کرا دیں گے چونکہ طیمور شیر پرور کو خیال ملکہ کا لگا ہوا تھا چپکے سے شاہپور سے پوچھا کہ کہیں ملکہ
کا بھی پتہ لگا شاہپور نے عرض کی کہ ہاں خیریت سے لشکر اسلام میں موجود ہے جسوقت آپکے لشکر
پر تباہی آئی ہے تو ایک نقابدار زرد پوش آ کر ملکہ کو نکال لے گیا اور ایک نقابدار یاقوت پوش نے
برہوت رعد آواز اور نہنگ بن طوفان کی جان بچائی ہے یہ دونوں قریب قیطول زعفران
سے چند معلوم رہے۔ تھے کفار کا یورش تھا قریب تھا کہ قتل ہو جائیں بعد کو معلوم ہوا کہ وہ
نقابدار سہراب بن رستم ہے یہ سنکے طیمور بہت خوش ہوا کہ واقع میں سہراب دلی دوست ہے
کہ حاضر و غائب یکساں ہے پھر کہا کہ نقابدار زمرد پوش کون تھا شاہپور نے کہا بعد کو معلوم ہوا کہ
ربیع الجنت بن بدیع الملک تھے لیکن اہل اسلام بڑے باایمان اور باخلاق ہیں کہ ملکہ سے
کسی طرح کی دست اندازی نہیں کی اور نہایت عزت کے ساتھ ملکہ کو رکھا ہے میں جو ملکہ کی تلاش میں گیا
تو مجھے بادشاہ اسلام نے خلعت عنایت فرمایا اور کہا کہ ہمیں ملکہ کے بھیج دینے میں کوئی عذر نہیں ہے
مگر طیمور یہاں موجود نہیں ہے سارق نے بہت سر اٹھایا ہے اگر راستے میں پھر کوئی پیچ پڑا تو بڑی لڑائی پڑیگی
یہ سنکے آپکے والد ماجد نے بھی ملکہ کا بھیجنا مناسب نہ جانا اور کہلا بھیجا کہ ہم آپکے ممنون ہوکے

اگر جناب سے آپکے بعد مقابلہ صاحبقران یکسوئی ہو گئی تو عمر اس کنیز کو آپ ہی کی خدمت مین رہنے دینگے
یہ باتین سنکے طیمور کو نہایت غصہ آیا کہا کہ یہ حیف بھاگ کے جاتی ہے خدا پرستون ہی مین جاتی ہے اور
خدا پرست بھی ہمارے سے شریک ہو گئے مگر اسکو بچانے لئے آئین کو عبث ضرور ہے تو سہی ایک نام طیمور شیر
پرور جو ہمان سے جاکے اسکو مع بدیع الملک تہ قتل کیا کہ اسنے مجھے رسوا سب عالم کیا ہے یہ باتین
جو غصہ مین طیمور نے بلند آواز سے کین تو سلیمان صاحبقران نے سنین قریب آئے اور فرمایا کہ ای
طیمور کیا کوئی ایسا راز ہی جو ہمسے بھی پوشیدہ کرنے کا ہی طیمور نے گردن جھکالی سوچا کہ نہین کہتا ہون
تو انھین ملال ہوگا آخر مجبور ہو کر بیان ہی کرنا پڑا عرض کی کہ آپ سے کس بات کو پوشیدہ کر سکتا ہون
اور جو بات مشہور عالم ہے اسکے چھپانے سے کیا فائدہ ہے ہر چند کہ پہلے بسبب حجاب کے مین نے
عرض نہین کیا کہ سارلیق سے اور مجھ سے یہ آخری مقابلہ کیون ہوا جسکے بعد مین اب تک پوچھا
لیکن اب بیان کرتا ہون اصل یہ ہے کہ میری بہن کو ایک مرتبہ سارلیق کا ایک سردار چھین لیگیا تھا
اس سے اہل اسلام نے چھینا مین جاکے لے آیا انھون نے بے تکلف سوار کر کے بھیج دیا اس
مرتبہ پھر یہی اتفاق ہوا کہ مین نے اسے سوار کر کے اپنے ملک مین بھیج دینا چاہا تھا کہ کفار نے
چھین لیا آخر مین نے تلوار کھینچی اور یہ قصد کیا کہ قیطول پر چڑھ کے سارلیق حرامزادے کی ناک
کاٹ ڈالون مگر اسکی قسمت مین یہ ذلت نہ تھی مین قیطول تک پہونچ چکا تھا کہ بچہ اٹھا لے آیا
صاحبقران ثانی نے فرمایا کہ اگر تمھاری خوشی ہو تو مین ناک سارلیق کی کٹکے اُٹھا لئے آتے
ایسی ہی نالائق حرکت کی تھی اور اسی سزا کے قابل تھا طیمور نے کہا کہ اب کوئی لطف نہین اگر زندہ
ہون تو پھر قیطول پر چڑھ کے اس حرامزادے کی ناک کاٹونگا مگر اتنا ہوا صرف کہ مسلمانون سے
ہو گا کہ وہ پھر یا مدد کو نے گئے مین سلیمان صاحبقران نے فرمایا کہ ای طیمور اول تو تمھین انکا ممنون
ہونا چاہیے کہ انھون نے دو مرتبہ تمھاری عزت بچائی علاوہ اسکے اگر انکی نیت بد ہوتی تو سوار کر کے
نہ بھیج دیتے علاوہ اسکے بھی یہ بات ہے کہ مسلمان بے عقد کسی عورت پر دست اندازی نہین کرتے
ہین یہ انکی مذہب کا ہے اسکے خلاف جو کرے وہ مسلمان نہین تم اطمینان رکھو اہل اسلام کبھی ایسی
بے حرمتی نکرینگے طیمور نے کہا میری رسوائی تو ہوئی کہ طیمور کی بہن گئی یہ کہکر عرق شرم مین غرق ہو گیا
سلیمان صاحبقران نے فرمایا کہ ای طیمور ہوش مین آؤ اول تو وہ تمھاری بہن نہین ہے یہ خورشید
نہین کہ تمھارا باپ ہے ہان ملکہ خورشید کی دختر ہے اور تم جسکے فرزند ہو ہم خوب جانتے ہین اور اب
وقت قریب ہے کہ یہ راز جو مخفی تھا سب پر ظاہر ہو جائے گا خدا جانے خورشید تمکو کہان سے پا گیا تھے نہ سنا
ہوگا کہ شیر پرور کا خطاب تمکو کیونکر ملا اور اسکا کیا سبب ہے بادشاہ کا فرزند جسنے کہان سے پایا اور
سے پرورش کیا تم شیرنی کے شیر ہو اور ملکہ کی بابت تمکو ملال بالکل بیجا ہے اسلئے کہ وحید الملک
اسکا بیٹا ہے جو صاحبقران ثالث تھا اور ویسے خاندان عالی سے ہے اور خود بھی کیسا بہادر ہے ایسے
کہین جو ڈھونڈے سے بھی ملتے نہین ہین وحید الملک سے بہتر تمھین کون ملیگا
جس سے شادی ملکہ کی کروگے طیمور شیر پرور یہ باتین سن کے کچھ دل مین قائل ہوا کچھ
اسکے ملاحظہ سلیمان صاحبقران کا مانع تھا خاموش ہو رہا اسکا مفصل حال عرس کا تو بعد کو
بیان کیا جائے گا

لیکن اول چند کلمے داستان لشکر اسلام اور لشکر کفار کے بعد نامہ و پیغام

## طبل جنگ بجنا اور پہنچنا صاحبقران حق پژوہ عادل کیوان شکوہ کا اور حال مقابلہ سکندر رویینہ تن شیں اور محو جادو باقی حالات متعلق داستان ہذا تحریر ہوتے ہیں

بیا شنوای ہمدم بوستان و کہ بانام برسر داستان ⁃ راوی بیان کرتا ہے کہ جب ساریق بن لقا طرہ بخیر
تقسیم کرچکا اور آئینہ پرستوں کی بربادی کے بعد جشن سے اپنے فراغت پائی تو خلل دماغ نے زور کیا اپنے
ایک نامہ بنام بادشاہ اسلام تحریر کیا مضمون نامہ یہ تھا کہ ای بندہ من تو دیکھ اپنی شوکت وشان کو کہ خداوند
نے تجھے کس مرتبہ کو پہونچایا ہی گویا اپنا مقابل بنایا ہی تجھکو چاہیے کہ ان نعمات خداوندی کا شکریہ ادا کر اور خدمت میں
خداوند کے تمام بندوں کو لیکے حاضر ہو خداوند تجھے اپنے لشکر کا بادشاہ کرینگے اور تو انتظار میں جسکے بیٹھا ہی یعنی
صاحبقران زندہ تجھے اسے خداوند نے غارت کردیا کہ وہ بہت سرکش بندہ تھا اور اگر اسکے خلاف کیا اور اب بھی
تو نادم نہوا تو جس طرح خداوند نے ایک آن میں آئینہ پرستوں کو مٹا دیا اسی طرح تجھے بھی غارت کردینگے کہ
آج کل خداوند کا غیظ وغضب بڑھا ہوا ہی یہ نامہ لکھکر اپنے سخنگان سے کہا کہ تو لیجا اسنے انکار کیا اور کہا کہ میں
جوتیاں کھانے کی طاقت نہیں ہی اگرچہ اس وقت خواجہ خضران موجود نہیں ہیں مگر میری گوشمالی کے واسطے
بہت سے سرشند زادے ہیں اسوقت ساریق نے اپنے عیار خاص کو کہ جسکا نام چابک قدرت رکھا تھا
نامہ دیکر طرف لشکر اسلام کے روانہ کیا جسوقت یہ عیار دروازہ بارگاہ سلیمانی پر پہونچا خبر بادشاہ اسلام کو
ہوئی کہ ساریق بن لقا کا نامہ وارد آیا ہی فرمایا بلا لو چابک قدرت اندر آیا اور نامہ خدمت میں بادشاہ لشکر
اسلام کے پیش کیا بادشاہ اسلام نامہ کو پڑھکر بہت برہم ہوے اور قلم ودوات منگاکر اپنے ہاتھ سے جواب
تحریر فرمایا کہ او خرس بادیہ ضلالت گرفتار دام حماقت تو وہ ہی جسکی خلقت ایک قطرہ نجس حرام سے
ہی سمجھے اپنے کو خداوند سمجھتے تو بہت نہیں معلوم ہوتا کہ پیش خداوند حقیقی اسکا کیا جواب دے گا کیا
مجال ہی تیری کہ تو کچھ بھی کرسکے جو کرتا ہی وہ کردگار جہان کرتا ہی گو امیر باتوقیر موجود نہیں ہیں مگر میں تیرے
مقابلہ سے ہرگز قدم پیچھے نہ ہٹاؤنگا جبتک جوانان اسلام میں سے ایک بھی باقی رہیگا وہ کافر کشی
اور جہاد سے باز نہ آئیگا جو تجھسے ہوسکے قصور نکر یہ مضمون تحریر فرماکے نامہ عیار کو دے دیا چابک قدرت
اٹھا جو اباو سے قبول آیا اور نامہ ساریق کو دیا یہ ملعون بھی بہت برہم ہوا کہ اس بندۂ بے ادب نے
مجھے اس طرح لکھا ہی بس جوش غیظ وغضب میں کچھ خیال بھلا وکی مصلحت کا خیال نہ رہا اور اسے طبل جنگ
بجوا دیا ہرکارے یہ خبر لیکر خدمت میں بادشاہ اسلام کے حاضر ہوے اور عرض کی کہ لشکر کفار میں نقارہ
رزمی بجا ہی فرمایا کچھ پروا نہیں کہدو کہ ہمارے یہاں بھی بفضل ایزدی وبتائید ربانی بجے طبل جنگی اسی وقت
طبل سکندری اور نقارۂ سلیمانی پر چوب لگی اور آواز نقارہ کی گرجی تمام لشکر اسلام میں غل ہوا کہ کل پھر کفار سے
مقابلہ ہی لیکن سکندر رویینہ تن شیں نے بادشاہ اسلام سے عرض کی کہ اب حضور یقین فرمائیں کہ کل بھی لڑائی کا رنگ
کوئی جلوہ اہل میدان میں نہیں نکلیگا لہذا غلام کو اجازت ہو کہ جاکر تیاری کرے لہا جاؤ سکندر رویینہ تن شیں رخصت
ہوکے صحرا میں آیا اسنے رات بھر میں ایک قلعہ سحر تیار کیا کہ اس قلعہ کا حال بروقت مقابلہ ظاہر ہوگا چونکہ اس قلعہ
چند روز ان سکندر رویینہ تن شیں ہوگئے اور کوئی بھی ساحر نہ تھا میدان میں سناٹا تھا ہاں طلایہ کا گشت پھر رہا تھا
آوازیں ہوشیار باش وبیدار باش کی بلند تھیں اور اسطرف تمام صحرا لشکر ساحران سے مملو تھا تمام صحرا میں
ہزارہا گیاسیاں روشن تھیں آوازیں یا سامری یا جمشید کی بلند تھیں نعرے گوگل لوبان لائی سرسوں کالے
دانے دہ جوتے تمام صحرا دھواں دھار ہورہا تھا تمام ساحر اپنے اپنے سحر جگانے میں مصروف تھے اور محو جادو

بھی تیاری لڑائی میں محو تھا اسی عالم میں وہ وقت آیا کہ **مثنوی** لگے ہونے نظروں سے تارے نہان
چھپا نور میں جادۂ کہکشان + موذن اذان دے ہوئے بہرہ مند + ہوئی بانگ اللہ اکبر بلند
مسیحا نفس تھی نسیم روان + اُٹھے لوگ لے لیکے انگڑائیاں + راوی بیان کرتا ہے کہ صبح ہوتے ہی
دونوں جانب کے اہل لشکر اپنے اپنے مذہب کے موافق رسوم عبادت سے فراغ حاصل کر کے
عرصۂ میدان کارزار کا کیا سواری بادشاہ اسلام کی نہایت عظم و شان کے ساتھ میدان میں پہونچی سرداران
لشکر صفیں جما کر اپنے اپنے مرتبہ کے موافق دس دس بیس بیس قدم آگے بڑھ کے کھڑے ہوئے
تخت بادشاہ کا قلب لشکر میں قائم ہوا سکندر رستم خو صاحبقران کے مقام پر چالیس قدم لشکر سے
آگے بڑھ کے کھڑا ہوا سکندر دیدہ نشین اپنے چند رفیقوں کو لیے ہوئے قلب سے آگے کھڑا ہوا ان و
سارلیق بن بقا فیصلول برا کے مجادر بچہ دا کیا ایک جانب فوج بے پایان اسکی صفیں باندھ کے
کھڑا ہوا لیکن فوج ساحران اس لشکر سے بہ ارادہ رزم و پیکار آگے بڑھ کے **سحر** کی ہوئی
گرہنگ جادو بمرتبہ سپہ سالاری اک اژدر سحر پر سوار جست کمی سے لے کے ٹخنے تک بندھے ہو
گلے میں بجائے زنار مار سیاہ لپٹے ہوئے داہنی جانب نیلم جادو اور بائیں جانب بہوت جادو
پشت پر دو لاکھ ساحران غدار بلا سے بد آفت روزگار گلوں میں کالے کوڑیالے لپٹے ہوئے جھولیاں
سحر کی گلے ہوئی ہاتھوں پر شتنگے ہوئے پیشانیوں پر ٹیکے صندل سیہ کے دیئے ہوئے ترسول
برسول چمکاتے ڈفلے ڈیرو بجاتے میدان میں پہونچ کر صف آرا ہوئے ایک جانب **حسینہ**
رشک جمال جادو لباس نفیس پہنے جواہر بجواہر باندھے اسکی جادوگرنیاں بھی نہایت تکلف کے لباس
پہنے ہوئے بازو بند وسرخاب سحر پر سوار ایک سمت قتال جادو ہتھوریاں چڑھائے ہوئے ایک
سمت شاہین جادو ایک طرف قہر جادو ایک طرف سنبل جادو تمام ساحران نامی اپنے
اپنے لشکر کو لیے ہوئے پرے جما کے کھڑے ہوئے اور محو جادو بارہ ہزار ساحر اپنے ہمراہ لیے
ہوئے ان سب سے علیحدہ آگے کھڑا ہوا اور سکندر کی جانب اپنے بقہر وغضب دیکھا سکندر
دیدہ نشین نے کہا کہ میں تیری خدمت گذاری کو موجود ہوں اس وقت محو جادو نے کہا کہ کیا کہوں
ای سکندر رجال اس بات کا آتا ہے کہ اگر تو میرے ہاتھ سے مارا گیا تو میں میری مجھے کیا کہیگی
کہ بھائی نے مجھ کو رانڈ کیا اور سلطان جادو جو میرا فرزند ہے کہ میں اسکا نو دس برس کا ہے وہ کیا کہیگا
کہ ماموں نے ہمیں یتیم کر دیا سکندر دیدہ نشین نے کہا کہ تجھے یہ سب خیال بیکار ہیں کوئی بھی
تجھ سے شکایت نہیں کرے گا شکایت پیش خدا ہو گی کہ تو نے جان بوجھ کے دین حق سے
انکار کیا اک کافر کی طرف سے خالق حقیقی کے ماننے والے سے مقابلہ کیا فتح و شکست پر کوئی قادر
نہیں ہے اور بڑے افسوس کی بات ہے کہ تجھے بہن کی اتنی شرم ہے اور خدا کی شرم نہیں ہے ابھی باتیں تھیں
کہ جانب صحرا سے یتق گرد وغبار بلند ہوا اور ایک پیک بحسہ پیدا ہوا جب قریب پہونچا تو دیکھا
کہ خواجہ خضران میں سرداروں نے پوچھا کہ خیریت تو ہے خضران نے کہا کہ برائے استقبال چلو
امیر ہالو تشریف لاتے ہیں بس یہ سننا تھا کہ تمام سرداروں میں کھلبلی پیدا ہو گئی اور سبکے
سب برائے استقبال صاحبقران روانہ ہوئے سب سے پہلے سکندر رستم خو پہونچے بعد
انکے اور سردار مثل طلحہ بن لندھور علقمہ بن مالک فیروز بن جمہور گردن بہرام مرز
بن مرزبان فرہبزر بن فرامرز شہنشاہ گوہر کلاہ آصف انجم لطافت رفیع البخت سہراب

بن رستم تخت شاہ صف شکن وحید الملک داراب ثانی ملقب بن قہور یہ تمام سردار گئے اور نہایت
اعزاز و اکرام سے صاحبقران علی شان کو اپنے ہمراہ لیکر آئے چند قدم تخت بادشاہ اسلام کا بھی آگے
بڑھا بادشاہ نے تخت زمین پر رکھوا دیا امیر تخشور گیر سے بغلگیر ہوئے نقارۂ شادمانی پر چوب
پڑی امیر کے آجانے سے مقابلہ ملتوی ہو گیا دونوں لشکروں میں طبل بازگشت بج گیا اس طرف
سارلیق پرست پلٹ گئے ادھر صاحبقران داخل بارگاہ سلیمانی ہوئے اس موقع پر صاحبقران
کا آجانا گویا ہر ایک کے تن بیجان میں جان آ گئی ہمراہ صاحبقران کے اسفندیار سکرانی تھا لوگوں نے
پوچھا کہ یا صاحبقران یہ کون شخص ہے فرمایا یہ شاہزادہ ہے شہر سکرانیہ کا میں اسی کی رہائی کے واسطے
گیا تھا بادشاہ اسلام نے سارلیق کی بابت پوچھا کہ یہ بھی ترک تھا اسے کیا کیا اور کیونکر نجات کے آیا یہ سنکے
امیر کو ہنسی آ گئی فرمایا خضران سے اسکی بابت پوچھئے خضران نے سب کیفیت بیان کی سب ہنسا
کیے بادشاہ نے فرمایا کہ اس ملعون نے یہاں یہ مشہور کیا تھا کہ میں نے صاحبقران کو غارت کر دیا ایم
پست ہمتی سے دیر تک یہی باتیں رہیں سکندر رستم خو نے مقابلہ طیمور شیر پرور کا حال بیان کر کے طیمور کی
بہت تعریف کی صاحبقران نے فرمایا کہ اب طیمور کہاں ہے سکندر نے طیمور کے لشکر کی تباہی کا حال بیان
کیا امیر جا تو قید کو طیمور سکے لیے تو دیکھا کہ نہیں معلوم کہاں گیا اور کون اسے لے گیا شام کو محو جادو
نے خاص بھیجے نامہ طبل جنگ بجوا دیا خبر لشکر اسلام میں ہوئی یہاں بھی کوس حربی نواز شس میں آیا تیاری
جنگ کی ہونے لگیں سکندر دیرہ نشین نے صاحبقران با اقبال سے عرض کی کہ حضور نے ملاحظہ
فرمایا کہ کسقدر ساحر آئے ہوئے ہیں اس طرف یہ غلام آپ کا تنہا ہے میدان سے میرا زندہ پھرنا غیر ممکن ہے اگر
لہذا شاید میں مارا جاؤں تو آپکو اپنے اسلام کا شاہد کئے دیتا ہوں کلمہ اس وجہ سے نہیں پڑھ سکتا کہ
سحر کی باطل ہو جائیگی اور شامتا ساحروں سے ہے صاحبقران نے فرمایا کہ اے سکندر دیرہ نشین جنگو
تم اپنا ہم نبرد مانجھل سوا اسکے ایسے سے مقابلہ نکرنا جس ساحر سے تم مقابلہ نکر سکو سکندر
دیرہ نشین نے عرض کی کہ یا صاحبقران بچپن کے بعد جوانی کی امید ہوتی ہے جوانی کے بعد بڑھاپا
بڑھاپے کے بعد سوا موت کے کس چیز کی امید ہے موت میری آ گئی ہے تو بچ نہیں سکتا یہاں سے
جاؤنگا کسی اور حیلہ سے مرونگا اور اگر موت نہیں ہے تو کسی کے مارے نہیں مر سکتا میں بھی وہ شخص
ہوں کہ تمام عالم کے ساحر مجھے جانتے اور مانتے ہیں اگر مقابلہ سے ٹل جاؤنگا تو تمام عالم میں رسوائی
ہوگی ایسی زندگی سے مرجانا بہتر ہے صاحبقران نے فرمایا کہ یہ صحرا میں قلعہ کسنے بنوایا ہے سکندر
نے عرض کی کہ یہ قلعہ آپکے غلام کا بنوایا ہوا ہے اتنے ساحروں کے مقابلے کو جاتا ہے کوئی جا ہے اس
ہوگی تو کام کیونکر چلے گا اس سبب سے میں نے یہ قلعہ تیار کیا ہے اب آپ کل اس قلعہ کا تماشہ دیکھئےگا
الغرض یہ باتیں ہونے کے بعد دربار برخاست ہو گیا ہر ایک سردار اپنے اپنے خوابگاہ میں جا کے
سو رہا جب صبح ہوئی تو سب میدان کارزار میں آئے سارلیق آکر فیلول پر بیٹھا لشکر زیر فیلول
صف آرا ہوا ساحر شیر و پلنگ و خرس و گرگ سحر وغیرہ پر سوار دف لئے اور ڈمرو بجاتے ہوئے میدان
میں آئے اس طرف لشکر اسلام صف آرا ہوا صاحبقران اپنے رتبہ کے موافق لشکر سے چالیس
قدم آگے بڑھ کے کھڑے ہوئے سکندر دیوانی نے قلعہ کے آگے کھڑا ہوا کہ اسی مرتبہ محو جادو
نے زیر فیلول آکر سارلیق سے اجازت میدان مانگی سارلیق نے کہا جا ای بندہ میں تجکو اپنے دست
قدرت کے حوالے کیا محو جادو میدان میں آیا اور پکارا کہ ای سکندر دیرہ نشین آ دیکھنے

سکندر دیو نشین سامنے تخت بادشاہ اسلام کے آئے اور اجازت میدان مانگی فرمایا جاؤ حافظ حقیقی نگہبان
ہے یہ سنکے سکندر میدان میں آیا جسوقت سامنے محو جادو کے پہونچا محو جادو نے دشت کی دیکھا
کہ جانب صحرا سے ایک جوگی ہاتھ میں گولہ فولادی پکڑے ہوئے پیدا ہوا اور آواز دی کہ او سکندر تیری
بھی یہ حقیقت ہوئی کہ تو میرے آقا کے مقابلہ کو نکلا ہے بھلا روک تو اس ضرب کو دیکھوں تو کہ تو کیسا ہے
یہ کہتے ہی گولہ کھینچ مارا سکندر نے آمد اس گولے کی دیکھکر سمجھ لیا کہ یہ قضا کا گولہ ہے یہ وہ سحر ہے کہ جو
اسکا سامری و جمشید بنا ہی نہ سکے لیس پاؤں مار کر غرق زمین ہو گیا گولے نے جو حریف کو نہ پایا پلٹ
کے اسی جوگی کی طرف آیا ہر چند جوگی نے اُف اُف کی کرنجے پیدا ہوئے اور چاہا گولے کو روک
لین مگر یہ کب سکتا ہے بیٹے پر جوگی کے پڑا وہ جوگی اُلٹ گیا محو جادو نے کہا بڑی چال کی اسی
دیر انی نے یہ کہکر اس ارادہ سے بڑھا کہ گولہ بار جادو کو رہا کروں کہ اگر تہہ برابر گولہ بار جادو کے
زمین شق ہوئی اور سکندر دیو نشین نمودار ہوا لیس سکندر نے نعرہ کیا کہ ملعون اپنے سحر کو
اب نہ روک سکا یہ کہکر جو حقہ سنبھالتا ہے تن بدن میں گولہ بار جادو کے آگ لگ گئی دھڑ دھڑ
جلنے لگا لیس یہ دیکھکر محو جادو نے زانو پیٹ لیا اور کہا ای سکندر غضب کیا تو نے کہ اسے پھونک دیا
یہ گولے سے مرنے نہ پایا تھا میں اسے اچھا کر لیتا خیر تو کہاں جاتا ہے میرے ہاتھ سے یہ کہکر اسنے
جھولی پر اسباب سحر کے ہاتھ ڈالا اور دام سامری نکالا یہ وہ دام تھا کہ سامری نے اسپار سحر
پڑھ پڑھ کے اسکا سوت کاتا تھا اور اسی طرح اس جال کو تیار بھی کیا تھا محو جادو کو بڑی تلاش سے
ہاتھ آیا تھا لیس اسنے وہی جال نکال کے مارا کہ سکندر اُس دام سحر میں آ الجھا لیس محو جادو نے یہ سحر
سمجھا کہ اسے قتل کر ڈالوں سکندر نے اُف اُف کی کئی اسکے زبان سے نکل سکے گی ہو سکے
اور دام نہ جلا اُس وقت سکندر نے زانو پر ہاتھ مار کے آواز دی کہ ای شمع افروز قبر سامری تیری
استنے فنون کی ریاضت کب کام آئیگی لیس یہ کہنا تھا کہ زمین شق ہوئی اور ایک نازنین شمع ہاتھ
میں لیے ہوئے پیدا ہوئی اور شمع کی لو دام میں لگا دی دام جلنے لگا اور سکندر جو تڑپتا ہی
کو جیسے کل ہی سے نو نکلی ہی اسطرح اُس دام سحر سے نکل کے جانب قلعہ روانہ ہو گیا اسوقت
محو جادو نے سر پیٹ لیا کہ یہ ترک اسنے میرا جلا دیا غصہ میں آکر اسنے خون پیشانی اپنا ہاتھ
میں لیکر اُسی نازنین پر چھینٹا مارا اور کہا کہ اس حرکت پر ہو نکے بچے کہ سر سے بہا جاتی ہے
تو بھی جل جا اسی آگ میں لیس خون کا چھینٹا پڑتے ہی شمع افروز جادو گھبرا گئی اور اسی آگ میں
مین کود پڑی ادھر تو جال جلکے تمام ہو گیا ادھر شمع افروز جادو دھڑ دھڑ کرکے جل گئی لیس
محو جادو نے آواز دی کہ او سکندر اب مقابلے سے بھاگ کر اس قلعہ میں چھپا ہے کیا حقیقت
ہے اسکی یہ کہکر اپنے بارہ ہزار ساحروں کو ساتھ لیکر قلعہ کی طرف چلا بیان سکندر دیو کی تو قلعہ میں
پہنچا ہی لیکن کرامات قلعہ کی سنیے کہ سکندر نے اس قلعہ کے چار پھاٹک قایم کیے ہیں ہر
پھاٹک پر ایک تنبو لباس پہنا ہے کھڑا ہے ایک سپاہی سر پر اسکے چتر لگے ہوئے ہیں
اور دونوں جانب کی فصیلوں پر چھوٹی چھوٹی کمریاں شکروں کے تیر کمان ہاتھ میں لیے کھڑی
ہیں ایک بادشاہ ناوک اندازوں کا افسر ہے دوسرے دروازے کا بادشاہ سنگ اندازوں کا
افسر ہے پریاں چھوٹے چھوٹے گوپھنیں ہاتھوں میں لیے ہوے جرخ دے سبھ میں ایک
پھاٹک پر بالشت بالشت بھر کے بچے ہاتھوں میں گولے ڈلا دی لیے بیٹھے ہیں

ادھر حریف کے منتظر ہیں ایک سمت خشت انداز ہیں بس جیسے ہی محو جادو قریب قلعہ پہونچا یہ آہن پھاٹک کے
سامنے تھا جہاں ناوک انداز پتلیاں تھیں اُسے دیکھتے ہی بادشاہ نے آواز دی کہ مارو انکو یہ ادھر کیوں
آئے ہیں بس یہ سننا تھا کہ تمام برجیوں سے تیر باران شروع کئے جس ساحر پر تیر پڑا وہ کاغذ کا پتلا بنکے
جلنے لگا بارہ سو کاغذ کے پتلے دم بھر میں جل کے خاک ہو گئے سکندر نے آواز دی کہ ارے کاغذ کے پتلے
لڑوانے لایا ہی یہ کیا لڑینگے بس محو جادو غصہ میں آیا اور ایسے جست جو کی تو فصیل قلعہ پر پہونچ گیا بس
بادشاہ نے حکم دیا کہ ارے مار لو اس چوہڑ کو یہ کہنا تھا کہ تمام رومی کے کھلونے دوڑے ایک اُچک کے
گردن سے لپٹ گیا اور کان میں محو جادو کے چانٹ دی دوسرا دوسرے کان میں لپٹ گیا اور کاٹنے لگا
محو جادو اسکے چھڑانے میں محو ہوا دوسرے چانٹ ماری تمام پتلیاں اور پتلے اسطرح لپٹ گئے جیسے
بھڑ میں یا مسارنگ کھیاں چمٹ کے چھوٹنے سے لپٹ جاتی ہیں اور ان سبنے کاٹنا شروع کیا محو جادو کی
یہ حالت ہی کہ چیخ چیخ اٹھتا ہی آخر یہ حالت ہوئی کہ محو جادو گھبرا گیا لشکر صاحبقران میں محو جادو کی حالت پر
لوگ ہنسنے لگا رہے تھے اور لشکر سارق کے ساحر بھی ہنس رہے تھے سخنگان کہ رہا تھا کہ دیوار
سکندر دیرانی کیا کہتا یہ خدا پرستوں کے شریک ہونے کا اثر ہی کہ تیرے محو جادو سے ساحر کی یہ گت
بنادی اب محو جادو کی یہ نوبت ہوئی کہ تمام جسم سے اسکے لہو بہنے لگا آخر محو جادو نے اپنے کو قلعہ
سے نیچے گرا دیا چونکہ باہر قلعہ کے ان پتلوں کو لڑنے کا حکم نہیں ہی سب محو جادو کو چھوڑ کر پھر اپنے
اپنے مقام پر آکے کھڑے ہو گئے محو جادو کے جسم سے خون ٹپکتا ہوا بھاگ کے لشکر سارق میں آیا
اور آواز دی کہ خیر اے سکندر کل تمھیں سمجھ لونگا یہ کہکر اسنے طبل بازگشت بجوا دیا اور میدان سے پھر گیا
اس طرف بادشاہ اسلام میدان سے پھر کر بارگاہ سلیمانی میں آئے سکندر دیر نشین بھی قلعہ سے آ کر
خدمت بادشاہ میں آیا سرداران اسلام نے سکندر کی نہایت تعریف کی سکندر دیر نشین نے عرض
کی کہ مجھے اس حرامزادے کا مطلق خوف نہیں ہی اسکے لیے میں کافی ہوں لیکن ان ساحروں سے ڈرتا ہوں
جو آئے ہوئے ہیں ہاں صرف اسکے استاد کا ہی یا صاحبقران دیکھا سب درمان ہی اگر اسنے آتش
کمک طلب کی تو پھر کچھ میرے بنائے نہ بنیگی نام اسکا قرقوت آتش زبان ہی ساحری وقت ہی سارق
کی وہ حقیقت ہی کیا سمجھتا ہی اور آج جو محو جادو بھاگ کے اور جی چھوڑ کے گیا ہی تو ضرور اس سے
کمک طلب کرے گا صاحبقران نے فرمایا ہی سکندر تمہاری بلا اُس محو جادو تک محدود ہی اسکے
علاوہ اگر کوئی ساحر نکلیگا تو اُسکے مقابلے کو میں موجود ہوں تم اکیلے کس کس سے مقابلہ کروگے سکندر نے
عرض کی کہ غلام اپنے سامنے تو حضور کو ایسی تکلیف نہ دے گا ہاں بعد میرے آپ کو اختیار ہی امیر
خاموش ہو رہے وہاں محو جادو جو اپنے مقام پر پہونچا اسنے آب دمیدہ سحر سے غسل کیا خاک قبر جمشید کی
مرہم بناکر زخموں پر لگائی کہ زخم اسکے اچھے ہوئے اب اسنے ایک نامہ قرقوت آتش زبان کو لکھا
کیا مضمون یہ تھا کہ اے استاد معظم سکندر دیر نشین جو کہ بہنوئی اُس شخص کا تھا اُسنے ساتھ ہم لوگوں کا
چھوڑ دیا اور خدا پرستوں کی طرف سے مقابلہ کیا میری وہ حالت کر دی کہ اگر بھاگ کے جان اپنی نہ بچاتا تو
اسکے ہاتھ سے جانبری دشوار تھی لہذا امیدوار ہوں کہ یا تو آپ خود ہی یہاں تشریف لائیے یا کسی
ایسے کو میری مدد کے واسطے بھیجئے جس سے سکندر مقابلہ میں عاجز آئے پھر نامہ تحریر کر کے طائر سحر
کے گلے میں باندھ دیا طائر اُڑ کر جانب مسکن قرقوت آتش زبان روانہ ہوا جس وقت پاس قرقوت
آتش زبان کے پہونچا چکارا لفافہ پیش کیا قرقوت آتش زبان نے نامہ اُسکے گلے سے

جلکو مکر پڑھکر نہایت برہم ہوا جواب تحریر کیا کہ ای محو جادو تجھے ساریق سے تو کوئی کلام نہیں ہی اسلیے کہ وہ ننگا
ہوا سیار ہی اگر چاہوں تو ایک پل میں ساری خداوندی کو اسکے درہم برہم کر دوں تجھے خود ساحران عالم
خداوند ساحران کہتے ہیں لیکن تیری وجہ سے کہ تو شاگرد ہے میرا میں (اوزنگا) اور تین دن کے اندر تمام
خدا پرستوں کو غارت کر دونگا بالفعل عروس جادو کو بھیج دیا اور عروس جادو کو بلا کے کہا کہ ای عجوری
تیرے بجائی پر رفت تخت آیا ہے کہ وہ سکندر سے سحر میں لپٹ ہوا ہے تو جا کر سکندر کو غارت کر دے
بلکہ تمام خدا پرستوں کو مٹا دے کہ تجھے تکلیف مرتا نا پڑے تجھے ساریق کے ملک میں جانے سے
کسیقدر عار ہے یہ سنکے عروس جادو نے کہا کہ میں کل صبح کو جاؤنگی یہ کہکر اپنے گھر میں آئی اور شوہر سے
اپنے ذکر کیا شیدا سے جادو نے کہا کہ جہان جاؤگی ہم تمہارے ساتھ ہیں عروس جادو نے منع کیا اور کہا کہ
میں بہت جلد ان سبکو غارت کر کے چلی آؤنگی کہ تمکو تکلیف نہو اور استاد کو جان سے جانا نہ پڑے
لیکن شیدا سے جادو نے نہ مانا اور کہا کہ تم خوب جانتی ہو کہ مجھے ایک دم بغیر تمہارے قرار نہیں ہے
لہذا اسنے سامان سفر درست کیا اور دوسرے روز یہ دونوں ایک تخت پر بیٹھے اور ابر سحر میں پوشیدہ
ہوکر جانب ملک ساریقیہ روانہ ہوئے انکو تو راہ میں چھوڑیے اور اول ذکر سنیے ملک ساریقیہ کا
کہ محو جادو نے پھر طبل جنگ بجوا دیا تھا جب صبح ہوئی تو دونوں لشکر میدان میں آکر صف آرا ہوئے
ادھر محو جادو نے جا کر وہ حجرہ جو برسوں سے بند تھا کھولا اس میں بارہ سو ساحر چلہ کشی میں مصروف
تھے یہی فوج محو جادو نے تیار کی تھی کہ اسکا مثل و نظیر نہ تھا محو جادو نے ایسا انتظام کیا تھا کہ
سوا اپنے ہاتھ کے کسی صورت سے ان ساحروں کی موت معین ہی نہیں کی تھی اگر خود محو جادو ہی
انکا مٹانا چاہے تو ہو سکتا تھا بس جیسے ہی حجرہ کھلا وہ سب ساحر حجرے کے باہر آ گئے اور
کہا محو جادو سے کہ کیا حکم ہوتا ہے محو جادو نے کہا چلو وقت تمہاری جنگ کا آ گیا سکندر دیرہ نشین
میلو شین ہو گیا ہے اچھے مٹا دو بارہ سو ساحر جنگ جتے ہوئے حجرے سے نکلے اور ساتھ محو جادو
کے میدان میں آ گئے دیکھا سکندر دیرہ نشین نے کہ آج اسنے وہ فوج نکالی ہے کہ جسکا مٹنا آسان
نہیں ہے اس سے بہتر یہی ہے کہ اسی سے مقابلہ کرو اگر اسے مار لیا تو ان سبکو مار لیا اور اگر قلعہ میں جائیگا
تو یہ فوج جبلک قلعہ کو تخت و تاراج کر دیگی یہ قصد کر کے خاموش اپنے قلعے کے دروازہ پر کھڑا رہا جب
اس طرف ساریق نے مدبر کو دا اور بالائے فیلمل آ کے بیٹھا اور اسطرف بادشاہ اسلام کا
تخت آ کر قلب لشکر میں قائم ہوا امیر اپنے مقام پر کھڑے ہوئے نقیب نقابت کر کے نکل گئے
تو محو جادو میدان میں آیا اور کہا کہ ای سکندر رومی کہ تو نے کئی ہزار بار قتل کیا ہے لیکن آج میں نے
اس فوج کو حجرے سے نکالا ہے جسکو سوا میرے کوئی مٹا ہی نہیں سکتا اور تیرے قلعہ کو یہ لشکر دم بھر میں
مٹا دے گا سکندر نے کہا کہ میں یہ سب باتیں جانتا ہوں محو جادو نے کہا کہ اب بھی اگر خداوند
ساریق کا شریک ہو جا اور ان خدا پرستوں کی رفاقت سے ہاتھ اٹھا تو کچھ نہیں گیا ہے میں تجھسے
وعدہ کرتا ہوں کہ اپنا عہدہ تجھے دیدونگا اور آپ تیری ماتحتی کرونگا اسلیے کہ استاد دینے کا ہی مجھے حق
عز مندی ہو سکندر دیرنشین نے کہا کہ ای محو جادو مجھے بھی یہی خیال ہے کہ تجھی کو میں کا بھائی
بلوغ نہ جھے قتل کرکے کھاؤنگا لیکن اگر تو خدا سے حقیقی کو پہچانے گا تو تیرے قتل سے باز رہونگا
تو اگر دین اسلام اختیار کریگا تو جس مرتبہ پر ساریق کے مدار نہیں ہے صاحبقران اس سے زیادہ
تیری عزت کرینگے اور بہت کچھ عنایت فرمائینگے اور میں اپنا ملک بھی تجھے دیدونگا آپ کسی قریہ

پہونچین تو قلعہ بن دروازہ مین جسوقت قلعہ اکتالیس چرخ لگا چکا تو تھم گیا اب ساحران محو جادو کی یہ حالت
ہوئی کہ دوران سر انکو عارض ہوا راستہ نہ سوجھائی دیتا تھا محو جادو نے ایک اسم پڑھنا شروع کیا کہ اس
تاثیر کو ہٹا دین جبتک یہ اس فکر کا دو پڑھتے سکندر نے دوسرا سحر کیا کہ دو پریزادین طبق گل لیے ہوے پیدا
ہوئین اور انھون نے ان ساحرون پر پھول پھینکنا شروع کیے جسپر پھول پڑا اور خوشبو پھولون کی ناک
مین گئی مست و بیخود ہو گیا اور کہنے لگا کہ واہ رے سکندر تیرا آیا کتنا اس وقت لطف زندگی حاصل
ہو گیا اور پریزادون کی طرف دیکھ دیکھ کے اور واہ کی صدا دینے لگے اب پریزادین یکایک کی طرف پھینکٹ دی
مین ع دوسرا منھ تکتا ہے اور کہتا ہے ہے گل پھینکے ہر غیرون کی طرف بلکہ ثمر بھی + لطف ہے بر انداز چمن
تجھکو تو ادھر بھی + پریزادون نے لپنا شیرا بنا کر آواز دی کہ کیا دیکھتے ہو یہ دشمن سکندر کا کھڑا ہی
اسکے مٹانے مین دیتے ہو بس یہ سننا تھا کہ بارہ سو ساحر بہائے سحر پکڑ پکڑ کے محو جادو
کی طرف چلے اور شور کرنے لگے کہ مار ہو اسکو غضب کیا اسنے کہ سکندر ایسے شخص کی عداوت پر
کمر باندھی یہ دیکھکر محو جادو بہت گھبرایا جلدی سے کچھ اسم سحر کے پریزاد جدا کیے اور بلند
ہو کے اسنے آواز دی کہ اے سکندر دیرانی سوا تیرے دوسرے کی یہ مجال نہ تھی کہ اسکو مٹا سکتا
بھلا مٹانا اس سحر کا تو ممکن ہی نہ تھا سوا میرے تونے تو وہ تدبیر کی کہ مجھے خود اپنا سحر مٹانا پڑا اسنا
دفعہ نہین کر سکتین ہوش میت لادتین سحر اتار رنگا تو سر مٹا تا جا سکا اور یہ سب جل کے بھی مار ڈالینگے
خیر کچھ پروا نہین یہ کہکے اپنے ایک ڈبیا جھولی سے نکالی اور اسے کھولا اسمین سے ایک جانور لالی
اسکے برابر نکال کے ہاتھ پر بٹھایا اور کلائی چاک کر کے خون اسکا چلو مین بھرا اور کچھ اسم سحر پڑھ کر طائر
پر دم کیا طائر چہکار کر کہا حکم ہوتا ہے محو جادو نے کہا کہ اے خوش رنگ اپنی اور ان نمک حرامون کو سزا دے
بس یہ کہکر جس ہاتھ مین خون تھا جانور کی طرف بڑھا دیا جانور اس خون مین خوب لوٹا اور اڑا ساحر
جل جل کے محو جادو کو گالیان دیرہے تھے اور کہ رہے تھے کہ ہمین نمک حرام کہتا ہے زمین پر آ تو معلوم
ہو گو لے تیر بیج مار بیج بکڑے کڑے کرتے تھے کہ وہ طائر ان ساحرون کے سر پر آیا اور پرون کو جھاڑا
چھینٹے قطرے خون کے نیچے پڑے جہان پڑن کے گرنے لگی اور ساحر جلنے لگے صدائے گیر و بزن
بلند ہوئی دم بھر مین سب ساحر جل کے خاک ہو گئے اسوقت سکندر نے کہا کیون محو جادو
یہ کیسے دلون کی ریاضت تھی محو جادو نے آہ کھینچی اور پکارا کہ اے سکندر تونے میرے ہی ہاتھ سے
میرے اکتالیس برس کے ریاض کو خاک مین ملا دیا اور بارہ سو ساحری پرستون کا خون لے لیا خیر تو
جائیگا کہان میرے ہاتھ سے بچ کر یہ کہکے اپنے خنجر کلائی دوسری جگہ سے چاک کی اور خون
چلو مین لیکر اسی جانور کو دکھایا جانور بیتاب ہو کے آیا اور خون مین بھر لوٹا سکندر سمجھ گیا کہ اب یہ
حملہ قلعہ پر ہوگا سکندر نے کوئی اسم سحر پڑھ کر دستک دی کہ اسی وقت چار پریزادین بسنتی برن
پچکاریان ہاتھون مین لیے ہوے کاتبان بازو سجے ہوے پیدا ہوئین اور چارون دروازون پر
قلعہ کے آ کر کھڑی ہو گئین اور جانب آسمان دیکھنے لگین جیسے ہی طائر خون مین لوٹ کر بالا سے
قلعہ آیا اور اسنے پر جھاڑے قطرے خون کے برنگ تنکہ پچکاریون کی طرف چلی بس پریزادون نے
پچکاریان مارین اس طرح کہ چارون پچکاریون کی دھارین لوٹین اور ایک چادر آب بالا سے قلعہ قائم ہو گئی
جو برق گری سرد ہو گئی یہ وار بھی محو جادو کا خالی گیا اسنے سر پیٹ لیا کہ یہ ظالم تو اب میرے ہی ہاتھ
سے میرا خون بھی کیا چاہتا ہے بس پیشانی مین نشتر دیا اور کچھ اسم سحر پڑھ کر خون چلو مین لیا اور

طائر کو آواز دی طائر اڑ کر آیا کچھ خون اسنے پیا باقی خون میں پھر یہ لوٹا اور اڑ کر قلعہ کی طرف چلا سکندر نے دیکھا
کہ اب یہ بلائے آسمانی ہوگئی ہے طائر نے اپنی چونچ پروں کو حرکت دی تو برقیں چمک چمک کے چلیں اور
اس جادو آب سے ماہی سرخ رنگ بن کے نکل آئیں اور گرنے لگے پھر برق سنگین جادوں پر پڑ کر دل
کو جلا کے خاک کر دیا اب نوبت پتلیوں کی جلنے کی آئی دو چار سلیمان جلنے پائی ہونگی کہ سکندر نے سحر کی
جھولی پر ہاتھ ڈالا اور ایک باز سحر نکال کر اپنی پیشانی کا خون لیکر اس باز کو چٹایا اور اس طائر پر پھینک مارا
اور آواز دی کہ لے اسے یہ خوراک ہے تیری باز نے آتے ہی طائر کو پنجہ میں دبایا ہر چند طائر چیں چیں کرتا رہا
باز اسے نگل گیا اور سکندر کی طرف چلا اسوقت محو جادو نے پھر نشتر دیگر خون پیشانی کا لیا اور کچھ اسم
سحر پڑھ کر آواز دی کہ میرا سحر ٹوٹے اور تیرا سحر باقی رہے کہاں جاتا ہے یہ کہکر چھینٹا خون کا باز پر مارا خون
کا گرا کہ ایک شعلہ چمک کے باز پر گرا باز ہمہ تن جل کے خاک ہوگیا ہنوز طرفین سے کسی اور سحر کی نوبت
نہ آئی تھی کہ جانب آسمان سے ایک ابر طلائی رنگ نمودار ہوا اب محو جادو اس ابر کا انتظار کرنے لگا
اور سکندر دیدہ نشین بھی دیکھنے لگا یا یہ سبکی نظر اس ابر کی جانب تھی کہ عجب طرح کا ابر ہے اس ابر سے
بارش گلہائے طلائی کی ہوتی آتی ہے اور برقیں چمک رہی تھیں گرج کی گونجوں کے پار ہوتی جاتی تھی جب
برق چمکتی تھی آنکھیں سبکی جھپک جاتی تھیں کہ وہ ابر آگے آتے شق ہوا دیکھا کہ ایک عورت اور ایک مرد
اس ابر میں سے تخت سحر پر سوار رہا محو جادو بلائے استقبال آگے بڑھا اور کہا کہ اے بہن عروس جادو
دیکھو میری یہ حالت ہوئی سب سحر مٹ گئے اور کام نہ نکلا اگر تم نہ آجاتیں تو اب جان بر نہ ہو سکتی میں خود قلعہ
میں گھس جاتا عروس جادو نے کہا کہ بھیا یہ کونسی حالت ہے ایک مرتبہ جلکے اپنے کو لہولہان کرایا اب
پھر وہی ارادہ کیا تھا اب تم آرام سے بیٹھو کل میں اسے سر میدان اگر نہ پھونک دوں تو نام اپنا عروس
جادو نہ رکھوں یہ کہکر محو جادو کو ساتھ لیے ہوئے خون پونچھتی ہوئی سامنے فیطول ساریق کے آئی
بعد سلام کیا اسکے آنے سے طبل بازگشت بجگیا جنگ ملتوی ہوئی دونوں لشکر اپنے اپنے فرودگاہ پر
آئے صاحبقران سکندر دیدہ نشین کی تعریفیں کرتے ہوئے سکندر کو لیکر داخل بارگاہ سلیمانی ہوئے
سبنے لباس رزم اتارا پوشاک بزم پہنکر اپنے اپنے دنگلوں کرسیوں پر بیٹھے اتنے میں سرکارے دوڑے
ہوئے آئے اور عرض کی کہ وہ ساحرہ جو آئی ہے اسنے حکم دیا ہے کہ سحر میں لکڑیاں جمع کی جائیں کل میں
پہلے تو سکندر کو پھونک دونگی اسکے بعد تمام اہل اسلام کو اگر نہ پھونک دیا تو نام اپنا عروس جادو
نہ پایا یہ سنکے سکندر کانپنے لگا اور عرض کی کہ یا صاحبقران بیشک یہ ایسی ہی بلا ہے چونکہ مرنا برحق
ہے لہذا میں آپ کو تو شاہد کیے دیتا ہوں کہ میں بدل مسلمان ہوں اور راہ خدا میں لڑتا ہوں
مگر زبان سے کلمہ نہیں پڑھ سکتا کہ اور بھی بدمست و باہو جاؤنگا لہذا غلام کی دو وصیتیں حضور
سن رکھیں اول تو یہ کہ میری لاش کو اہل اسلام کی طرح دفن کرکے آپ دعائے مغفرت فرمائیں
دوسرے یہ کہ غلام آپکا سلیمان بن سکندر کا ابھی نو دس برس کا ہے اسپر نظر رحمت رکھیں کہ
بعد میرے سوا حضور کے کوئی اسکے سر پر نہیں ہے صاحبقران نے فرمایا کہ اے سکندر تمہارا
فرزند ہمارا فرزند ہے ان باتوں کا تو تم اطمینان رکھو لیکن اگر تمکو عروس جادو کے مقابلے میں ایسا
ہراس ہے تو مگر تم اس سے مقابلہ نکرو میں آپ لاتے سزا دینے کو موجود ہوں مجھے خداوند عالم
نے صاحب اسم اعظم کیا ہے سکندر نے عرض کی کہ یا صاحبقران جسوقت آپ مجھے مغلوب
دیکھیگا اسوقت اسم اعظم سے کام لیجیئےگا آخر جان نثار ہوتے کس دن کے لیے ہیں اِن

باتوں پر صاحبقران کا دل بھر آیا اور فرمایا خیر اے سکندر رقادر مطلق مددگار ہے یہ فرما کے خاموش ہو رہے کہ یکایک بجبر چوگی سرکاروں کی گردین آلودہ پسینے میں غرق پیدا ہوئی اور آکر بعد عاد شاہی بجا لانے کے عرض کی کہ لشکر ساریق میں بھی طبل جنگ بجا ہے فرمایا کچھ پروا نہیں کہدو کہ ہمارے یہاں بھی بفضل ایزدی دستاید ربانی بجے طبل جنگی اسیوقت یہاں بھی کوس حربی نوازش میں آیا صدائے نقارہ آواز آمد بیرون + کہ دون است دون ست گردون دون + تمام رات تیاری جنگ میں بسر ہوئی صبح کو حسب معمول دونوں طرف کے لوگ میدان مصاف میں آکر صف آرا ہوئے سکندر نے صاحبقران عالی شان سے آکر عرض کی کہ یا صاحبقران ایک بات سے میں حضور کو باخبر کیے جاتا ہوں کہ جبتک یہ قلعہ قایم ہے اس وقت تک آپ سمجھیگا کہ سکندر زندہ ہے اور جب یہ قلعہ نہ رہے تو جان لیجیے گا کہ سکندر مارا گیا یہ سنکے امیر نے ادھر ادھر دیکھ کے پوچھا کہ آج نہ تو خضران کا پتہ ہے نہ طیفور کا یہ دونوں کہاں غائب ہیں چالاک ثالث نے عرض کی کہ خواجہ تو یہ کہکر شب کو چل دیے تھے کہ اب رنگ یہاں کا بگڑا ہے اور طیفور کو تو میں نے دیکھا ہی نہیں صاحبقران نے فرمایا کہ سچ ہے برے وقت کا کوئی ساتھی نہیں ہوتا ہے الحاصل محو جادو ہنوز میدان میں نہ آنے پایا تھا کہ جانب صحرا سے آواز باجے کی پیدا ہوئی سب دیکھنے لگے کہ یہ کیا ماجرا ہے دیکھا کہ آگے آگے ہاتھی نشان اسکے بعد نوبت خانہ بعد ڈنکے اور جلوس فوج کے غول برق بردار ملبس اسکے اور باجے والوں کے آخر میں ایک فیل پر نوشاہ سوار اور محافہ میں عروس یہ سبکے سب چلے آتے ہیں یہ برات دونوں لشکروں کے درمیان سے ہوکر گذرنے لگی سب تماشا دیکھنے لگے کہ چلتے چلتے وہ برات تھم گئی باجہ بجنا موقوف ہوگیا نوشاہ نے فیلوں ساریق کی طرف جھکے سلام کیا اور کہا یا خداوند ہمارے یہاں کا دستور ہے کہ جب عروس کو بیاہ کے لے جاتے ہیں تو کسی خداپرست کو بھی گرفتار کرکے لے جاتے ہیں اور خون سے اس خداپرست کے دست و پاے عروس کو حنائی کرکے اندر مکان کے لے جاتے ہیں لہذا کسی خداپرست کو ہمارے حوالے کیجیے کہ رسم اپنے یہاں کی خاندانی رسم ادا کریں یہ سنکے ساریق نے کہا کہ اے محو جادو کسی خداپرست کو گرفتار کرکے اسکے حوالے کر دے یہ سنکے محو جادو نے کہا کہ یا خداوند سکندر دیرینہ نشین کے سامنے بھلا کوئی خداپرستوں کی طرف آنکھ بھر کے بھی دیکھ سکتا ہے یہ سنکے نوشاہ نے کہا مجھے تمہاری امداد کی ضرورت نہیں ہے میں تو خداوند کی اجازت چاہتا تھا میں آپ جسے چاہونگا پکڑ لیجاؤنگا دیکھوں تو سکندر رومی کیسا ہے کہ روک لیتا ہے یہ کہکر اسنے فیل اپنا اس طرف بڑھایا سہرا آگے لٹکا ہوا تھا دیکھا سکندر نے کہ یہ ملعون لشکر صاحبقران کی جانب آتا ہے بس آواز دی کہ او ملعون یہ تیرے یہاں کی کونسی رسم ہے کہ شادی کرے تو اک بیگناہ کا خون بھی اپنے سر لے اسنے کہا کہ اس سے بڑھ کے کوئی شگون نیک ہی نہیں سکندر نے کہا کہ بس خیریت اپنی چاہتا ہے تو پلٹ جا ورنہ شادی کے بدلے نا شادی ہوجائیگی دولھن تیری گھونگھٹ کے اندر رانڈ ہو جائیگی نوشاہ نے کہا میں تجھ سے کمزور نہیں ہوں اگر تو ساحر ہے تو میں بھی جادوگر ہوں میں اس رسم کو ادا ضرور کرونگا تو وہ کتا ہے تو تیرے خون سے اپنے ہاتھ رنگین کرونگا سنے ہوشیار رہنا یہ نہ کہنا کہ ہوشیار نہکیا تھا یہ کہکر اسنے ایک لڑا اپنے سہرے کی توڑ کر کچھ اسم سحر دم کرکے سکندر دیوانی پہ کھینچ مارا بس وہ مار سیاہ بنکر چلے سکندر نے دستک دی فورا آگ طاؤس پیدا ہوا اور اس سانپ کو

نکل گیا اسنے دوسری لڑ کھینچ ماری یہ رسن بنکے طاؤس کی منقار مین اور پنجون مین لپٹ گئی تیسری لڑ
کھینچ ماری یہ پھر سانپ بنکے چلی سکندر نے دستک دی دوسرا طاؤس پیدا ہوا اور اس سانپ
کو بھی نگل گیا انتو اسنے سارا سہرا نوچ کے اور کچھ اسم سحر پڑھ کر پھول اسکے سکندر پہ کھینچ مارے
دیکھا کہ وہ تمام گل آگے بچھو بنگئے اور تن بدن مین سکندر کے لپٹ گئے اور نیش زنی کرنے لگے
سکندر تڑپ تڑپ کے چیخ اٹھا اور دیکھا اسنے کہ یہ جان بچھو بنگئے طاؤسون کی طرف اشارہ
کیا جو طاؤس منقار قریب لایا بچھو نے ڈنک مارا طاؤس بچ نسے جل گیا دونون طاؤس بھسک
گئے انتو سکندر نے خون زبان چپ لیکر اک ترنج سحر کو اس سے آلودہ کیا اور نوشاہ پہ کھینچ مارا
اسنے اُف کی کہتے اوپر سات سپر زن پیدا ہوئین مگر یہ ترنج سحر ساتون سپرون کو قلم کرکے جو کون
بر گناہی کھٹ سے سر دور جا کے گرا لاش اسکی پھڑکنے لگی اور بچھو مردہ ہو ہو کے گر گئے سکندر نے
خاک دیدہ سحر جسم پہ ملی کہ وہ جلن موقوف ہوئی ادھر لاش نوشاہ کی پھڑک رہی تھی بس یہ ماجرا
دیکھکر عروس نے پردہ محافے کا الٹ دیا اور آپ تخت پر سوار ہوکے سامنے سکندر کے آئی
اور کہا کہ ارے مجکو رانڈ بنایا ہی تو قتل بھی کرڈال او ظالم تجھے رحم نہ آیا کہ ابھی مین اسکے ساتھ
اپنے گھر بھی نہ ہو سکے پائی تھی کہ رانڈ ہوگئی کیا تھا اگر تو ایک خداپرست کو اسے لیجانے دیتا
اپنی رسوم بکھی ادا کرتے مین نے بس اب مجھے قتل کر ڈال و دینہ لگا سکندر حیران ہی کہ یہ معرکہ کیا ہی
تمام اہل اسلام دیکھ رہے ہین جسکی نظر اسکے چہرہ پر پڑی بیخود ہو گیا یہ معلوم ہوتا ہی کہ کوئی پرستان
سے پری چلی آئی ہی یا حور جنت سے نکل آئی ہی اسیر عروسی کا سنگار وہ بھینی بھینی خوشبو ہوا نے
تمام میدان مین پھیلا دی اسنے لونگھٹ الٹ دیا ہی کہ جسکا سہاگ تھا جب وہ نہ رہا تو پردہ
کیسا اور حجاب کہان کا انسو آنکھون سے جاری ہین وہ سرمہ جو آنکھون مین دیا ہوا تھا اشکون
کے ساتھ بہہ کے آیا تو عاشق مزاج یہ خبر پڑھ رہے ہین ~ در ابلق کے کم دیدہ موجود +
نگاہ اشک بتان سرمہ آمود + وہ پتلی پتلی انگلیان پرنور چھلے مہندی ہاتھ مین رچی ہوئی چہرہ کا
عالم انکی مین دیکھنے والون کے دل سے ڈرتا تھا بس انسنے اپنے شوہر کا خون انگلی سے لیکر اپنے
ماتھے پر ٹیکا لگایا اور سکندر سے آنکھ ملا کے پھر کہا کہ او ظالم ہم کیا کہتے ہین کیون نہین قتل کرڈالتا
تجھے بھی کیا پہچانتا ہی کہ بعد ایسے نوشاہ کے مین کسی دوسرے مرد کی صورت دیکھون سکندر
اب مبہوت ہو گیا اور کہا کہ ای نازنین بیشک مین نے تیرے شوہر کو مارا اور بہت بڑا قصور کیا
لیکن عفو تقصیر کا امیدوار ہون اسلیے کہ مین تو بہکا ہوا تھا اور تیرے ان خداپرستون نے بہکا دیا
تھا جو گذر گئی وہ گذر گئی اب مین تیری غلامی کرنے کو موجود ہون اس رنج کو دل سے دور کر
اور مجھے قبول کر بس جب دیکھ لیا اسنے کہ اب یہ مسخر ہو چکا تو اسنے کہا چل میرے
ساتھ مین ستی ہونے جاتی ہون اگر تو مجھ سے محبت رکھتا ہی تو سامری کے سامنے چل سکندر
گردن جھکائے ہوئے ساتھ ہو گیا اب اسنے آواز دی کہ یا صاحبقران دیکھا آپنے سحر اسکا
نام ہی اب یہ خود جل جائیگا اور اپنے بازون سے قبر مین جائیگا جسے دعوئے ہو وہ دیکھ لے
منم ملکہ عروس جادو بس یہ سننا تھا کہ صاحبقران بیتاب ہو گئے اور قبضہ شمشیر پر ہاتھ رکھکر
خود اسکے بڑھنے کا قصد کیا تھا کہ دیکھا خضر ان پاس سے سیٹی مارتا ہوا اسی سن چلا آتا ہی اک شیشہ
پانی سے بھرا ہوا اسکے ہاتھ مین ہی آتے ہی آواز دی کہ یا صاحبقران جلد اس پانی پر

اسم اعظم پڑھ دیجیے کہ سکندر رہا ہو جاتا ہی یہ سکندر کو ٹوکتے دیکھی صاحبقران نے فرمایا الا خضران
نے جلدی پانی لیا اور سامنے پیش کیا صاحبقران نے فوراً اسم اعظم پڑھ دیا تب اسنے وہ
پانی پھر شیشہ میں بھر لیا اور آواز دی کہ میں کون ہوں فرمایا جلد جا اسے سکندر کی خبر لے اسنے
کہا اونادان میں فرستادہ ملکہ جلجال جادو دیکھو یہاں اسم اعظم کر لیتے ہیں سوچ تو اب بھی کچھ
یاد ہی یہ کہکر شیشے میں آگ لگا لیا اور بھاگا مقبول بن مقبل نے تیر مارا اور قصد کیا کہ شیشہ
توڑ دوں اسنے آفت کی کہ تیر جل گیا اور یہ پرواز پیدا کر کے اڑا اور جانب قبقعل روانہ ہوا
شیشہ لیجا کے سارلق کو دیا اور کہا کہ یا خداوند لے اسے مقام پر بھیج دیجیے جہاں کوئی جا
نہ سکے یہ اسم اعظم ہی صاحبقران کا اب امیر بدست ہو یا ہن کچھ کیا نہیں کر سکتے ہیں
یہ کہکر وہ دیو اڑتا ہوا چلا گیا سارلق نے شیشہ بچے تخنگان سنجو انکے کیا کہ اسے پشت میں
پانیچ دے تخنگان نے وہ شیشہ بجو ادیا جہان عروس جادو نے قہقہہ مارا اور کہا کہ بس ٹھیں پڑا
پھر دسا اسی کا تھا کہ الم تبہ جانب آسمان سے رعد کی گرج اور بجلی کی چمک پیدا ہوئی سب دیکھنے
لگے عروس جادو کو خیال ہوا کہ شاید استاد مدد آتے ہوں یہ بھی ٹھہر گئی ادھر امیر بھی دیکھنے لگے
یکایک چار ابھا سے ایک سرخ رنگ ایک سبز رنگ ایک زرد رنگ ایک طاؤسی رنگ
نہایت تیزی کے ساتھ آتے ہوئے دکھائی دیے اور قریب پہونچ کر شق ہوئے اور چار
ساحر پیدا ہوئے ہر ایک کے ساتھ چالیس چالیس ہزار ساحر تھے صاحبقران نے پہچانا کہ یہ
طلسم خبار گوشہ کے چاروں سپہ سالار ہیں عروس جادو بھی [illegible] تھی کہ اس طرف شریک ہونے
کو گئے ہیں لیکن انہوں نے خدمت صاحبقران میں پہونچکر سلام کیا اور عرض کی کہ ہم حسب
وعدہ حاضر ہوئے ہیں کیا حکم ہوتا ہی امیر تو پریشان اور بیتاب ہی ہو رہے تھے کہ سکندر کی
رہائی کس طرح ہو اسم اعظم ابھی بند ہو گیا صاحبقران نے فرمایا کہ اگر ہو سکے تو سکندر
دیرانی کو رہا کرو عروس جادو نے اپنے تئیں مستور کر لیا اور سامنے جھکڑ پان دھویں میں اڑنے لگے
کو یہ جاتی ہوا ادھر عروس جادو نے جو دیکھا کہ یہ لوگ مدد اور ستون کی طرف آئے
میں اسنے آواز دی کہ کیوں دو اسے سحر ہو وہ جھگڑا لیجائے انکو بس یہ سننا تھا کہ چاروں
نے غلغلہ مارا اور اپنی جگہ سے نیچے ہی کے قریب آیا کہ سکندر کو اٹھا لاؤں بس جیسے ہی
بلند ہوئے سکندر پر گرا عروس جادو نے اپنی آرسی سامنے کر دی وہ جادو ہیئت اصلی پر آگیا
اور زمین پر اس زور سے گرا کہ اٹھنا دشوار ہو گیا یہ دیکھکر برق بار جادو گرجا اور بلند ہوا
آسمان پر سے برق بنکے گرا کر اسکا خاتمہ کر دوں جب عروس جادو مر جائیگی سکندر
ہوش میں آجائے گا جیسے ہی قریب سر پہونچتا ہی تھا کہ اسی آرسی کا عکس ڈالا اسکی
بھی وہی حالت ہوئی بلکہ بیہوش ہوکے زمین پر گرا جب ان دو ساحروں کی یہ حالت ہوئی تو
شفق تاب جادو نے عرض کی کہ یا صاحبقران اسوقت ہم اسکا کچھ نہیں کر سکتے ہیں یہ
تو ساحرہ زبردست ہی دوسرے پورے سامان سے ہی ہم ابھی تازہ وارد ہیں سحر تک
جگانے کی نوبت نہیں آئی ہی مقام خیر ہی جبتک ایک شب خوب نہ جگا لیا جائے پوری قوت سحر
میں آ نہیں سکتی لیکن میں آپ کی خوشی کے لیے کوشش کرتا ہوں آگے قسمت ہی یہ کہکر
سنے پانی [illegible] غرق زمین ہوا اور اس مقام پر نکلا جہاں سکندر اور عروس جادو

تھی اور ایک تیغ شہابی رنگ کا نکالکر سینہ پر عروس جادو کے مارا تیغہ لوٹتے ہی ابھری رنگ پھیل گیا ایک
شفق سی پیدا ہو گئی قریب تھا کہ عروس جادو محو ہو جائے کہ اسنے بھی کچھ طلسم سحر پڑھکر جو آرسی چمکائی
تمام شفق ایک خال سرخ ہو کر آرسی میں چپک گئی اب جو یہ آرسی کا عکس ڈالتی ہو تو یہ بھی لہرایا بس یہ حالت
دیکھکر اخضر جادو نے تین پتھے کھینچ مارے ادھر محو جادو پیچھے پیچھے عروس جادو کے چلا آتا تھا کہ میں
بھی سکندر کے جلنے کا تماشہ دیکھوں عروس جادو نے پلٹ کے آواز دی کہ اے محو جادو اگر میں انکو
اسیر کرنے کی فکر کرتی ہوں تو سکندر ابھی چھوٹ جائیگا لہذا تو ان ساحروں کو بھی لیتا ورنہ یہ بچ کے
نوبت پریشان کرینگے یہ سنکے محو جادو قہر جادو کی طرف بڑھا تھا کہ پنجہ کڑک کے گرا اور اُٹھا لیگیا
محو جادو منہ دیکھ کے رہگیا دوسرا پنجہ برق بار جادو کو تیسرا پنجہ شفق تاب جادو کو اٹھا لیگیا
عروس جادو نے گھبرا کر جانے دو ہمیں ان سبکی یہی حالت کر دونگی جو سکندر کی ہونے والی ہے
کھنچی ہوئی قریب انبار ہیزم کے پہونچ گئی دیکھا کہ ایک مکان سا بنا ہوا ہے اور ایک در
اندر جانے کا ہے بس جیسے ہی عروس جادو اندر اس انبار ہیزم کے داخل ہوئی دیکھا کہ ایک مرد
جوگی وضع بڑی بڑی جٹیں پڑی ہوئی دونوں آنکھیں مانند ساغر خون کے سرخ ہاتھ میں پھولوں کا
جھبق لیے ہوئے کھڑا ہے عروس جادو کو دیکھتے ہی پکارا کہ اے کنیز سامری خداوند تجھ سے نہایت
خوش ہیں اور بہشت میں تیری تعریفیں کر رہے ہیں اور یہ پھول تیرے اوپر نثار کرنے کے واسطے
بھیجے ہیں اور کہا ہے کہ تُو سکندر کے تمام خدا پرستوں کو برباد کر دینا اس لیے کہ یہ لوگ ہمارے
نام کے دشمن ہیں یہ کہکر پھول مٹھی بھر کے عروس جادو پر پھینکے عروس جادو نہال ہو گئی سکندر
نے بھی وہ پھول سونگھے دونوں چھینکیں مار مار کے بیہوش ہوئے بس اس جوگی نے کہا وہ
مارا اور دونوں کو دہنہ نقب میں پھینک دیا جو کہ اس خاک میں کھڑے ہوئے تھے وہ تو عروس جادو
اور سکندر کو لیکر روانہ ہوگئے اور یہاں آتش جوگی نے آواز دی کہ لگاؤ آگ یہ کہکر آپ بھی اُسی
نقب کے راستے سے روانہ ہو گیا یہاں بڑے بڑے پانڈے گھی اور رال لیے ہوئے کھڑے تھے
پریشان انکی ہو رہے تھے پھر آگ لگ گئی تھی انہوں نے رال اور گھی کے چھینٹے ہیزم پر مارے اور آگ
دے دی تمام لکڑیاں دھڑا دھڑ جلنے لگیں واضح رہے ناظرین ہو کہ جسوقت طیفور بادیہ گرد عیار
صاحبقران نے یہ خبر سُنی تھی کہ ہیزم کا انبار لگایا جا رہا ہے اور سکندر کے پھونکنے کا قصد ہے اور
دیکھا کہ سکندر بھی ناامید ہو چلے تو یہ خفیف نقب زن اپنے شاگرد کو لیکر جانب صحرا نکل گیا تھا
اور اسنے ایک درخت کی آڑ سے نقب لگانا شروع کر دی تھی شاگردان خندق اس کام میں بہت
مشاق ہیں انہوں نے سرنقب نکالا کہ اس مقام پر پہونچا جہاں انبار ہیزم تھا اور وقت سکے یہ لوگ
منتظر تھے جسوقت عروس جادو و سکندر کو لیکے داخل مکان ہیزم ہوئی تو طیفور نے فرستادہ
سامری بن کے دونوں کو پھول سنگھا کے بیہوش کیا اور نقب کے راستے سے لے نکلا اور
یہاں خواجہ خضران نے پانڈوں کو بیہوش کر کے انبار ہیزم کا اپنا قبضہ کیا انکے ساتھ کے عیار
کچھ ادھر ادھر چھپے ہوئے تھے اور کچھ پانڈوں کی صورت بنے ہوئے ملکی لکڑی بیہوشی آمیز
آگ پر چھڑک رہے تھے جسوقت شعلے آگئے اور دھواں منتشر ہوا تو محو جادو زیادہ قریب
تھا کوئی دو سو ساٹھ سے کہ ہوا . تھے . تو سا ... عیاروں کے جیوش ہوا بس خضران سے
لوٹکر محو جادو کا سر کاٹا اور ساتھ کے عیاروں کو قتل کرنا شروع کیا نقارہ عیاری بجا دی

اور عیار بھی آگے پیچھے بھاگ کر ملے گئے جو گئے تو قتل کرنا شروع کیا اُنکو گیرو دار کی صدائیں بلند ہوئیں آتشبازی
و برف باری ہونے لگی صدائیں مہیب ساحرون کے مرنے سے آنے لگیں مگر متواتر جو ساحر قتل ہو رہے
تھے تو سمجھ مین نہ آتا تھا کہ یہ کس کا نام لے لے کے چلا رہے ہیں جہاں جہاں تک دھوان اُس شعلہ کا
ہوا سے پھیلا وہاں تک ساحر بیہوش ہو گئے اُن کے مرنے سے ساحرون کے بیتر کی ایسی بچھالی ہلچل اُٹھی کہ
ہاتھ کو ہاتھ نہ سوجھتا تھا لوگ سمجھتے تھے کہ یہ سکندر کے مرنے کا ماتم ہے اسلیے کہ سکندر ساحر
زبردست ہے خضران نے گھڑی بھر کے عرصہ مین قریب دو ہزار ساحرون کے داخل جہنم کیے اور
پھر شام کو صحرا کی راہ لی دونون لشکرون مین طبل بازگشت بجا میدان سے پھر سے سپاہ لق و دق زمین
بالکل خالی ہوا نہایت خوش بارگاہ مین آکے بیٹھا اور صاحبقران عالیشان نہایت غمگین و پریشان
بارگاہ سلیمانی مین داخل ہوے کہ افسوس سکندر مارا گیا اتنے مین خواجہ خضران سر محو جادو
لیے ہوے حاضر ہوے اور عرض کی کہ یا صاحبقران یہ تو مجھ سے ہو سکا کہ سکندر کے جو لی
کے بدلے مین نے محو جادو کو مارا اور دو ہزار ساحر قتل کیے امیر نے فرمایا ارے کیونکر کہا یا امیر
جس وقت مین یہان سے گیا ہون تو ہزار ہزار فکرین کین مگر یہ پایا کہ عروس جادو کو قتل کرکے ان
مقابلہ کی نوبت ہی نہ آنے دون لیکن اُس کا کہین پتہ ہی نہ ملا آخر اُس انبار ہیزم کے
قریب آکے جسقدر رمال اور نجمی تھا سب مین بیہوشی ماری پھر دل مین بیہوشی ملا نا پڑی پر کارو چہ
صرف ہوا مگر نتیجہ یہ نکلا کہ عوض خون سکندر کا لے لیا فرمایا اندرون کو کیون نہ مارا اگر ہیزم
مین آگ ہی نہ دی جاتی کہا یا امیر لو تو اگر ہیزم مین آگ نہ دیتے عروس جادو باخبر ہو جاتی
جو کچھ کر لیا یہ بھی نہ ہوتا بلکہ خود بھی گرفتار ہو جاتے اسکو غنیمت جانیے اس وقت صاحبقران نے
فرمایا کہ قاعدہ کے موافق ہیرون نے سکندر کا نام بھی لیا تھا خضران نے عرض کی کہ یا امیر
اس ہنگامہ مین سنائی تو نہیں دیا لیکن یہ مین کیونکر کہون کہ سکندر مر گیا ہے اسلیے کہ میرے
سامنے عروس جادو اسے انبار ہیزم مین لے گئی اور اُسی وقت آگ دیدی گئی صاحبقران
نے فرمایا کہ قلعہ سکندر کا باقی ہے سنا گیا ہے کہ جب ساحر مرتا ہے تو چیزین اسکی ساختہ سحر ہوتی ہین وہ
مٹ جاتی ہین بیشک خضران نے عرض کی کہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ مرنے کے بعد بھی باقی رہجاتی ہین آپکو
یاد ہوگا سنا ہوگا کہ غضنفرین اسد غازی نے اسپ بلور جو اُس مگر ساحر کا تھا اور تیغ زر دین لیا تھا
بعد قتل ساحر شمشیر ہوا کا مہیا اور کوئی چیز خراب نہیں ہوئی جب وہ نقش مٹ گئے جو اُن چیزون پر
کندہ تھے اُس وقت اثر باطل ہوا تو ممکن ہے کہ سکندر نے یہ قلعہ بھی اسی طرح کا بنایا ہو ان باتون مین
طیفور بادیہ گرد بیٹھا مسکرا رہا تھا جب اُسنے سمجھ لیا کہ اب خضران کو سکندر کے مرنے کا یقین
کامل ہو گیا تو کہا کہ کیون خواجہ صاحب اگر کوئی شخص سکندر کو اس آگ مین سے نکال لیگیا
ہو تو کچھ کام کیا خضران نے کہا کہ ای طیفور اسمین شک نہین کہ تو بے بدل عیار ہے مگر اسکے ساتھ ہی
یہ بھی سن رکھ کہ مین وہ شخص ہون جسنے شاہ عیاران کا خطاب پایا ایسی ایسی عیاریان کین کہ تمام عالم
مان گیا لیکن میرے ذہن مین نہین آیا کہ کیونکر اس آگ مین کوئی جاسکتا تھا اور سکندر کو لا سکتا تھا
ہان ساحر کا یہ کام ہو تو مین نہین کہہ سکتا لیکن اگر عیار نے یہ کام کیا تو مین تجھے ہارتا ہون طیفور نے
کہا نام بھی لے دیجیے کہ آپ کیا ہارتے ہین فرمایا علم عیاری اور دو چار اس بس یہ سنتے ہی طیفور نے
خندق ھب زور سے کہا کہ لا خندق اسی وقت باہر بارگاہ سے گئی اور سکندر دیرہ تشیین اور

عروس جادو کو لیے ہوئے زیادہ دونوں بیہوش تھے سامنے صاحبقران کے لاکے ڈال دیا امیر نے
فرمایا انہیں ہوشیار کرو طیفور نے فی الفور رفع بیہوشی سنگھا کے ہوشیار کیا چونکہ یہ دونوں بارگاہ
سلیمانی میں تھے اثر سحر ان پر سے برطرف ہوگیا عروس جادو حیران تھی کہ یہ میں کہاں ہوں طیفور
نے نکتہ زبان سے کھینچ لیا اور کہا او نکاتہ دیکھا تو نے عیاری اسکا نام ہے کہہ کیا کہتی ہے مذہب
کے بارے میں اور سحر جو جادو کا اسکے سامنے ڈال دیا عروس جادو نے کہا کہ اوّل عیار ترے
میں تو نے قیامت کی عیاری کی معلوم ہوا کہ وہ دستار وہ سامری کی تو ہی تھا یہ کہکر سحر کرنا چاہا سحر
یاد نہ آیا امیر نے فرمایا کہ جلد اقرار کر وحدانیت خدا کا ورنہ تجھے قتل کر ڈالونگا ۔ سنکے اس نکاتہ نے
جواب دیا کہ اور عجب ان دھمکیوں میں تیرے بھی نہیں آنے والی ہوں اگر تو مجھے قتل کریگا تو اس
خون کے عوض میں کوئی خداپرست روے زمین پر باقی نہ رہ جائے گا فرمایا لیجاؤ اور اس
نکاتہ کو قتل کرو سکندر ابھی تک مبہوت بنا بیٹھا تھا طیفور نے پھر اسکی زبان پر تکلہ سوزنی
کیا اور کھینچتا ہوا باہر بارگاہ سلیمانی کے لایا اور تک ہاتھ بجہ عیاری کا مارا کہ سر تن سے اڑ گیا تماشا
قتل دیکھنے کو صاحبقران مع کل سرداران اسلام بارگاہ کے باہر تشریف لے آئے تھے دیکھا
کہ مرتے ہی عروس جادو کے قیامت برپا ہوئی تیرگی چھائی صدائیں دار و گیر کی آنے لگیں آتشبازی
و برف باری ہونے لگی بعد کچھ دیر کے آواز پیدا ہوئی کہ کشتی مرا نامم عروس جادو بود حیف مردیم و
جانداد یم و بمطلب خود نرسیدیم اب سکندر پانی ہوش میں آیا اور ادھر سر عروس جادو کا چمکا
اور ایک طائر اس سے پیدا ہوا اور کہ ہیہات کی آواز دی اور پکارا کہ ای خداپرستو میں اب تمپر
وہ بلا لاتا ہوں کہ جو ایک آن میں سبکو غارت کردیگی خبر سنیے عروس جادو کو تم مارا اب اسکے
عوض میں دیکھنا کہ تمہارا کیا حال ہوتا ہے یہ کہکر اڑتا ہوا ایک جانب روانہ ہوگیا یہاں امیر بادشاہ
نے لاش عروس جادو کی مع سر ایک درخت بزرگ میں لٹکوا دی کہ ساحران لشکر سارلق
دیکھکر عبرت کریں اور آپ بارگاہ سلیمانی میں آکر جلوہ افروز ہوئے سارلق نے اپنے لشکر میں
قتل سکندر کی خوشی کی تھی ہرکارے دوڑے ہوئے پہنچے اور کہا یا خداوند یہ تو اب کیسی
گھبرائی ہوئی تقریریں کرتا ہے سکندر زندہ ہے اور عروس جادو کو خداپرستوں نے
قتل کرڈالا وہاں قتل عروس جادو کی خوشیاں ہو رہی ہیں اور لاش اسکی اک درخت میں
لٹکی ہوئی ہے سنگان نے تو در دو بھیجا سارلق نے کہا کہ ہمکو اپنے بندہ خاص قدیم سکندر پر
رحم آیا اور عروس جادو نے سجدہ نہیں کیا اسکی سزا دی سنگان کا یان دیتا تھا کہ کتنا یہ کیفیت
ہے کہیں اسکو منظور نہیں ہے اتنے میں وہ طائر جو دماغ میں عروس جادو کے اسی دن کے واسطے
رہتا تھا بسلامت ورنوت آتش زبان کے پہونچا اور ہیہات کی صدا بلند کرکے پکارا کہ یا خداوند
ساحران عروس جادو نو شاہ مرگ سے ہمکنار ہوئی شہید ہوئے جادو سکندر کے مقابلے
میں مارا گیا اور عروس جادو کو اک عیار آتش خانہ میں سے پکڑ لیگیا خداپرستوں نے
قتل کر ڈالا مجھے تم نے جس کام کے واسطے دماغ میں عروس جادو کے بند کیا تھا آج وہ
دن آگیا اور میں نے عروس جادو کے مرنے کی خبر آپ کو کر دی یہ کہکر اپنے دم میں قطع
کی اور جل کے خاک ہوگیا بس سنتے ہی ورنوت آتش زبان کی نگاہوں میں دنیا
تیرہ و تار ہوگئی ہائے کا نعرہ مارا اور غصہ میں اسی وقت نفیر سحر کو دم دیا دیکھا کہ چار جانب

سے ہزارہا ساحر حاضر کی آوازیں دیتے چلے آتے ہیں دم بھر میں چالیس ہزار ساحر جمع ہو گئے
چنادھاری سہے ہوئے دنگ کھڑے رہ گئے ہوئے بجلیاں کاندھوں پر پڑی ہوئی اسباب سحر سے
مملو ہو رہیں بھیانک ترسول برسول ہاتھوں میں عرض کی کہ ہمیں آج کس لیے یاد کیا ہے فرتوت آتش زبان
نے کہا کہ خدا پرستوں نے پھر سر اٹھایا ہے میری برسوں کی ریاضت برباد کر دی ایک شاگرد اور ایک چھوکری کو
عروس جادو یا تم سے خدا پرستوں نے ہلاک ہو کتاب ہفت پیکر نام لہ اہرستان صفت دنیا سے مٹاتے ہوئے
چین نہ لے گا یہ کہکر اسنے اپنا اژدر سحر طلب کیا اور پشت اژدر پر جانب سیارگیہ سوار ہوا یہاں بعد
قتل عروس جادو جو صاحبقران آکر بارگاہ میں بیٹھے طیفور نے خضران سے کہا کہ آپ کیا لٹکا رہے
ہیں خضران نے کہا ابھی میں دیتا ہوں اور یہ تو پہلے سے کہہ چکا ہوں کہ لو میرے شاہ عیاران سوا تیرے
کوئی نہیں ہو سکتا ہے یہ کہکے دیو جامہ اور گلیم نکال کے سامنے طیفور کے رکھ دی طیفور نے کہا کہ
خواجہ میں ان تبرکات کی حفاظت بغیر زنبیل کے نہیں کر سکتا اور زنبیل نہ آپ دیجئے نہ میں لونگا
لہذا یہ آپ ابھی اپنے ہی پاس رہنے دیں یہ امانت ہماری ہے خضران نے کہا کہ ہمیں شک نہیں
جو کچھ تم نے کہا صحیح ہے اور میں قسم کھاتا ہوں بسر شاہزادہ بدیع الملک کی کہ میں مثل امانت
کے ان چیزوں کو اپنے پاس رکھوں گا اور جس وقت تم مانگو گے اسی وقت دے دونگا اور اب
تم ایسے ہو کہ میری ضرورت نہیں باقی ہے طیفور نے کہا کہ خواجہ ابھی ہمیں دیجیے تجربہ کہاں جو آپکو
ہیں علاوہ اسکے مجھ میں علم موسیقی کی خامی ہے مجھے اسکی تعلیم دے لیجیے پھر جانیے گا خضران نے
کہا بہت بہتر اور بہت جلد اور دونوں چیزوں کو پھر زنبیل میں رکھ لیا اور کہا اے طیفور اب بیان کر
کہ کیونکر تم نے ان دونوں کو اسیر کیا اور اپنے قبضہ میں لائے طیفور نے کہا کہ خواجہ سامنے
کی بات تھی میں نے نقب لگائی تھی جس وقت عروس جادو سکندر کو لیے ہوئے پہنچے
میں نے فرستادہ سامری بنکے پھول سنگھائے اور بیہوش کیا اور اسی نقب کے راستے سے
لے نکلا خضران نے کہا کہ بیٹی تم جوان ہو تمہاری عقل جوان ہے یہ بات سامنے کی تھی اور ہزار
دفعہ کی کی ہوئی عیاری تھی مگر اس وقت ذہن میں نہ آئی کیونکہ یہ نہکنا ہی تو تمہاری قسمت میں
لکھی تھی مجھے کیا ہو سکتا جب سلسلہ ان باتوں کا ختم ہوا تو سکندر دیرہ نشین دوڑ کے
صاحبقران کے قدموں پر گر پڑا اور عرض کی کہ جو کچھ خلاف کلام میرے منہ سے حالت بیخودی
میں نکلے ہوں انہیں عفو فرمائیے گا صاحبقران بھی اپنے ہوش ہی میں نہ تھا امیر بادیہ قمر
نے فرمایا کہ اے سکندر ایسے وقتوں کے گناہ کو خدا بھی نہیں محسوب کرتا جو حالت بیخودی میں
ہوں اور بیخودی بھی ارادی نہ ہو مثل نشہ شراب کے اسی باعث سے شراب کی حرمت کا حکم جاری
ہو گیا کہ انسان بیخود ہو جاتا ہے اور خلاف عقل و شریعت اس سے افعال ظہور میں آنے لگتے ہیں
یہ فرما کر سکندر کا سر اٹھایا اور سینے سے لگایا سکندر دیرانی اپنے مقام پر جا کے بیٹھا یکایک
دروازہ بارگاہ پر سے اک چوبدار نے آکر عرض کی کہ اک شتر سوار نامہ لیے ہوئے آیا ہے
صاحبقران نے فرمایا نامہ کس کے پاس لایا ہے اور کہاں سے لایا ہے اسنے عرض کی کہ تخانہ
سامری سے آیا ہے سلطان بن سکندر کا فرستادہ ہے اور سکندر دیرہ نشین کے پاس نامہ لایا ہے
فرمایا بلا لو نامہ دار اندر بارگاہ کے آکر بدحواس ہو گیا کبھی ایسا دربار کاہے کو دیکھا تھا
سوچا عجب بارگاہ ہے عجب گیرودار ہے فوراً گر کے کورنش دوکری بجا لایا نامہ دار گھبرا کے

بیچارہ وان طرف سلام کرنے لگا سردار اسکی حالت پر مسکرائے سکندر نے عرض کی کہ بے ادبی معاف ہو
تو یہ کار ہنسنے والا ہی اس مقام پر کیونکہ اسکے ہوش بجا رہتے یہ کہکر نامہ دار سے کہا کہ لاؤ نامہ کہان ہی
اب نامہ دار نے نامہ سکندر کو دیا سکندر نے سرنامہ پڑھکے یون سربند خدمت صاحبقران
مین حاضر کردیا امیر نے فرمایا تم پڑھو عرض کی کہ غلام زادے نے کچھ لکھا ہی حضور ہی پڑھین تو
مناسب ہی تجھے اب سے کسی بات کا پردہ نہین ہی صاحبقران نے لفافہ چاک کیا اور نامہ کو پڑھا
مضمون نامہ یہ تھا کہ اے والد ماجد آپ تو ہمراہ صاحبقران عالی شان کے ملکون کی سیر کرتے پھرتے
مین اور ہم یہان تنہا گھبراتے ہین اور چند روز سے مجھے ایسے ایسے خواب پریشان نظر آتے ہین کہ بہت
وحشت ہوتی ہی لہذا دو چار روز کے واسطے صاحبقران عالی شان سے اجازت لیکے یہان ہو جایئے
پھر چلے جایئے گا یہ مضمون دیکھکر صاحبقران بہت ہی متاثر ہوے سکندر دیرانی سے
ارشاد کیا کہ تم ابھی چلے جاؤ تمھارا لڑکا تمھارے لیے بہت پریشان ہی اسنے متوحش خواب
دیکھے ہین کیونکہ خواب سچے ہوتے ہین اور محبت کرنے والون کو پہلے سے آگاہی ہو جاتی ہی یہان خدا جانے
کیا پیچ پڑے سکندر نے عرض کی کہ یا صاحبقران مین ایسی حالت مین حضور کی دوری کبھی
گوارا نکرونگا وہ خائف ہو گیا ہی کہ فرتوت السن زبان آئیگا اسکے شر سے خدا بچائے حضور
بھی اسم اعظم سے مجبور ہو گئے ہین اگرچہ مین بھی اسکا کچھ بنا نہین سکتا ہون لیکن اتنا تو ہوگا کہ کچھ
لڑاؤنگا اور یہ لوگ جو بیدست و پا ہین یہ کیا کرینگے امیر با توقیر نے ارشاد فرمایا کہ تمھارے ہی
باعث سے محو جادو اور عروس جادو گرفتار ہوے وہ ملعون سب سے بد ہی تمھارے لہو کا
پیاسا آئیگا اس وقت مین تمھارا چلے ہی جانا مناسب ہی جب تم اسکا کچھ کر نہین سکتے تو جو آفت
ہمپر آنے والی ہی وہ ہر طرح آئیگی خواہ تمھارے بعد یا تمھارے پہلے اس پس و پیش مین
کچھ نقصان نہین ہی اور اگر تم نہ جاؤگے تو مجھے ملال ہوگا صاحبقران نے یہ کلمہ ایسے
شور دن سے فرمایا کہ سکندر کو سوا چلے جانے کے کچھ نہ بن آیا امیر کو منظور یہی تھا کہ میری وجہ سے
اسکی جان کیون جائے ابھی ایک ہی آفت سے بمشکل جان اسکی بچی ہی سکندر صاحبقران سے قدمون
لپٹ کے رونے لگا امیر نے گلے لگایا اور فرمایا کہ تم پھر چلے آنا مگر دو چار روز کے لیے اپنے فرزند
سے مل آؤ کہ بچہ ہی کچھ تسکین تو ہو جائے مجبور ہو کر سکندر رخصت ہوا مگر صاحبقران سے عرض کردیا
کہ فرتوت تو بلا سے بد ہی لیکن اور ساحر کی مجال نہین ہی کہ اس قلعہ کو مٹا سکے اگر ضرورت حفاظت
کی ہو تو جو لوگ بارگاہ سلیمانی مین نہ سما سکین انکو اس قلعہ مین جگہ دیجیے گا یہ کہکر جانب تخت خانہ سامری
روانہ ہوا شام کو اپنے منزل کی یہان طبل جنگ موقوف ہی ساریق کو محو جادو اور عروس جادو
کے مرنے کا کمال صدمہ ہی اور اب پھر اسنے توبہ کی ہی کہ جبتک نامہ طلوال جادو کا نہ آئیگا اس وقت
تک طبل جنگ نہ بجواؤنگا اب دوسرا روز ہی صبح کا وقت ہی ساریق دریچہ قیطول وا کیے ہوے
سیر صحرا مین مصروف ہی اور صاحبقران در دروازہ بارگاہ پر کھڑے ہوے وظیفہ پڑھتے جاتے ہین
اور ادھر ادھر ٹہلتے جاتے ہین کہ اک مرتبہ جانب صحرا سے شور و غل کی صدا پیدا ہوئی طبقہ زمین کا
ہلنے لگا دیکھا کہ شیر و پلنگ و گرگ بھاگے چلے آتے ہین اور بالا سے ہوا چلیین منڈلاتی ہوئی آتی
ہین اس طرف امیر متوجہ ہوے کہ یہ کیا معرکہ ہی دیکھا کہ صحرا سے ایک ساحر مہیب صورت
قوی الجثہ بڑی سی توند نکلی ہوئی سر پہ چوٹی دونون کانون مین بڑے بڑے دو بالے پڑے

ہوے اک اژدر آتش فشان پر سوار ہیں اژدر سے شعلے نکلتے ہیں پشت پر چالیس ہزار ساحران فدا ربانی
آتش کے پرکالے جھولیان جھولیان کاندھون پر ڈالے کانٹے کوڑیانے گلون کے مالے جھولیان سحر کی
گلے مین ڈالے ہرے چیتے اور تیندوے اور شیر وخرس وغیرہ پر سوار دسول برسول جھکتے ہوے
نعرے یا خداوند فرتوت کے بلند کر رہے اس ملعون کے حلقہ ملنے لگا تمام ساحران لشکر کفار
پر ایسے ہی شوالی دوڑے اور دعا کر کے ہاتھ پاؤن فرتوت آتش زبان کے آنکھون سے لگانے
لگے فرتوت آتش زبان نے کہا کہ کہان ہے وہ جو کہ اسکندر دیدہ نشین لوگون نے کہا
ہرگز اُسے صاحبقران نے رخصت کر دیا اب وہ اپنے ملک کو گیا ہے یہ سنکے ہنسا اور کہا کہ صاحبقران
اُسکی جان بچایا جاتے ہیں خیر کہان جائیگا بچ کر میرے ہاتھ سے اگر دو ہزار برس پر ہوگا تو کھینچ
اسی جگہ آجائیگا لوگون نے کہا کہ آپ ایسے ہی ہین مگر ابھی کیا جلدی ہے ذرا چل کے سیر قلعہ تو
سے نوش کیجیے فرتوت نے تیوری پر بل ڈال کے کہا کہ مین اس سے ملنے جاؤن اور وہ آگر
قدمبوس ہو اُسکی کیا حقیقت ہے آس جوکری صلصال جادو نے اُسکا دماغ بہت خراب کر دیا ہے
اگر مجھے اپنے شاگرد کے خون کا بدلہ لینا ہوتا تو مین اس طرف آنے کا قصد بھی نکرتا کہ سیر قلعہ
سے کیا کام ہے مین چاہون تو ایسے ایسے دو ہزار قلعہ وغیرہ دو دن لوگ بیچ کہتے جاتے ہین یکایک
نظر فرتوت آتش زبان کی اس قلعہ پر پڑی جو سکندر نے بڑی محنت سے تیار کیا تھا پوچھا
یہ کیا چیز ہے لوگون نے عرض کی کہ یہ قلعہ سکندر نے بنایا تھا اسے کوئی نہ اٹھا سکا مع جادو کی فوج
ان ملعونون نے بوشیان آڑادین اور عروس جادو نے باہوی باہر ایسا سحر کیا کہ سکندر کو
سیڑھی کر دیا اگر عیار نہ دھوکا دیتا تو عروس جادو سبکو پھونک دیتی کہا خیر کچھ پروا نہین اب تماشہ
اس قلعہ کا دیکھو گے یہ کہکے ایک ترنج سحر نکالکر زمین پر مارا کہ ترنج شق ہوا اور اُسمین سے
دھوان سا پیدا ہوا اور مانند ابر فلک کے جا کر قلعہ پر چھا گیا بس پھر تو یہ فوج قلعہ مین کھلبلی پیدا
ہوئی جا بجا بادشاہ دروازے قلعہ کے کھول کھول کے باہر نکل آئے اور آپس مین لڑنے
لگے فوجین بھی غت پٹ ہو گئین تیر اور گولے اور پتھر اور خشتین آپس مین چلنے لگین بادشاہ فوجین
لڑ رہے تھے جب سب حربے تمام ہو گئے تو بچکو نے آپس مین دوا بچھو پڑے ایک دوسرے
کے چکت مار رہے تھے اور لپٹے ہوے تھے چھوڑتے نہ تھے چین مین کی آوازین بلند تھین دیکھنے والے
ہنس رہے تھے کہ عجب تماشہ ہے آخر کسی نے کسی کی ٹانگ توڑ ڈالی کسی نے کسیکا ہاتھ توڑ ڈالا
کسی نے کسیکا سر کاٹ لیا عجب طرح کا ہنگامہ تھا آخر بادشاہون مین لڑائی ہونے لگی لڑتے لڑتے
جنے جسکو مارا مقتول شعلہ نے فال ہو گیا اور اُسکو بھی مع فوج جلا کے خاک سیاہ کر دیا آخر یہ سب
جلکر خاک ہو گئے اُسوقت فرتوت آتش زبان اسنے دوسرا ترنج قلعہ پر کھینچ مارا یہ معلوم ہوا
کہ قلعہ پر بجلی گری اور سارا قلعہ دھوان بنکے فلک کو چلا گیا جہان قلعہ تھا وہان چند سر لنڈ سے
گڑھے ہوے تھے اور اُنپر پیلا پیلا زرد زنگاری سوت لپٹا ہوا تھا یہ دیکھکر صاحبقران کو کمال
افسوس ہوا کہ اسنے سکندر کا ریاض خاک کر دیا اب اسخاک مقام پہ ٹھہر کے اپنے ہمراہیون سے
کہا کہ آہنگر دن کربلا کے اتنا بڑا گڑھا ہوا جسمین سو آدمی غرق ہو سکین اسیوقت گڑھا کھدنے لگا سوار
یہ خبر لیکر خدمت مین صاحبقران عالیشان کے آئے اور عرض کی اک گڑھا اس ملعون نے تیار
کرایا ہے نہین معلوم کس واسطے صاحبقران نے ارشاد کیا ہرچہ آید بسر من یا نصیب + جو

منظور خدا ہوگا وہی ہوگا غرضکہ ادھر سعدوزدہ کڑاہ بنکے تیار ہوگیا اور فرلوت آتش زبان سے عرض کیا
گیا کہ کڑاہ تیار ہوا اسنے کہا زمین گڑون کا جو طاہر ہے اسمیں خرچ جادو اور تیل منگواکے کڑاہ کو بھر دو
اور آگ روشن کردو میں ایک دم بھر میں سکندر دیرہ نشین کو بلا لونگا کہ ہزار کوس پر ہو تو دوڑا
ہوا چلا آئیگا اور اسی کڑاہ میں بھاند پڑے گا جس وقت آنچ خوب ہونے لگی اور تیل کھولنے لگا
تو اسنے قریب کڑاہ کے آکر سات ساحرون کو اپنے ساتھ لیا اور کچھ اسم سحر پڑھ کر ایک ترنج
زمین پر مارا ترنج پھٹا اور زمین سے دھوان پیدا ہوگیا اور سامنے فرلوت آتش زبان کے چرخ
مارنے لگا فرلوت آتش زبان نے کہا کہ جا اور جہان سکندر دیرہ نشین ہے اسکو اسیر
کر لا بس یہ سنتے ہی وہ دھوان مانند تیر شہاب کے اک جانب روانہ ہوا وہان کا حال سنیے کہ
سکندر دیرانی جو جا رہا ہے ایک منزل طے کر کے دوسری منزل کو طے کر رہا ہے چند رفقا اسکے ساتھ ہیں
اور کہہ رہے ہیں کہ زندگی اسکا نام ہے کہ ایسے اسباب پیدا ہوے کہ صاحبقران نے رخصت
آپ کو دیدیا ورنہ ہاتھ سے اس ساحر غدار کے بچنا محال تھا سکندر کہتا ہے کہ نہیں معلوم اہل اسلام کس خیال
میں ہیں میں نے تو چاہا تھا کہ راہ خدا میں جان تک تسلیم کرون مگر معلوم ہوا کہ قسمت میں میری
غازی کا مرتبہ شہید کا نہ تھا یہ کہہ رہا تھا کہ اک سناٹا پیدا ہوا اور وہ دھوان آکر سر پر سکندر
دیرانی کے گلا بیٹھنے آیا دیکھکر اتنا کہا کہ ابھی خدا نے کوئی نصیب نہیں سکتا یہ اسی ظالم کا بھیجا ہوا
سحر ہی بچا لیو خدا حافظ یہ کہتے کہتے تیور بدل گئے اور دم سے پھرا ساتھیون نے کہا کہ آپ کہان
چلنے میں جواب دیا کہ ہمیں تو خداوند فرلوت آتش زبان نے بلایا ہے ہم تو عذر کرے جاتے
ہیں جسکو ہمارے ساتھ آنا ہو وہ آوے ان سبنے دیکھا کہ یہ از خود رفتہ ہو اسے زبردستی پکڑ کر
مکان کو لیچلنا چاہیے ان لوگون نے گرفتاری کا قصد کیا تھا کہ سکندر نے بھنگا و قہر و غضب دیکھا
ملازمون کی کیا حقیقت تھی کہ مالک پر دست اندازی کر سکتے یہ بھی ساتھ ساتھ سکندر کے چلے
وہان فرلوت آتش زبان نے سات ساحرون کو اپنے ساتھ لیکر گرد اس کڑاہ کے چکر
لگانا شروع کیے قاعدہ یہ ہے کہ سات چکر لگانے اور جسکو چاہا وہ آگیا بس ادھر تو ساتوان
چکر تمام ہوا ادھر سکندر دیرانی آگیا ادھر صاحبقران دروازہ بارگاہ پر کھڑے تھے کہ دیکھا
سکندر چلا آتا ہے فرمایا خضران سے کہ خواجہ یہ کیون پلٹ آیا خضران نے کہا کہ یا صاحبقران
یہ اپنے ہوش میں نہیں ہے دیکھ لیجیے کہ اس طرف دیکھتا بھی نہیں اور اسی طرف چلا جاتا ہے سکندر
اسیری کی طرف سے منہ پھیرے ہوے سامنے فرلوت آتش زبان کے پہونچا فرلوت
آتش زبان نے کہا کیون اے سکندر دیرانی تو نے خدا پرستون کی شرکت کی اور سامری پرستون
کو اپنی طرف سے قتل کیا اب خداوند سامری کو کیا جواب دیگا سکندر نے گردن جھکا کے ندامت
ظاہر کی اور کہا کہ بیشک مجھ سے بہت بڑا قصور ہوا مجھے صاحبقران نے بہکا لیا بہکایا کہ مجھے یہ حرکت ہوئی
فرلوت آتش زبان نے کہا کہ بس عوض اسکا یہ ہے کہ کود پڑ اس کڑاہ میں تا کہ تیرے گناہ کی سزا بھی ملے
اور تو گناہون سے پاک ہو کر سامنے خداوند سامری کے جائے سکندر ایسا مجبور ہو رہا تھا کہ
اپنے پاؤن سے اس کڑاہ میں کودا گرتے ہی دھوان اٹھا تلاطم ہوا جل کے خاک ہو گیا
ساحرون نے شور کیا کہ کشتی مرا نام من سکندر دیرانی بود حیف مردیم و جانداد یم و مطلب خود کردیم
اب ارادہ فرلوت آتش زبان کا یہ تھا کہ عیاران اسلام کو بھی اسی وقت پھونک دون

یہ بھی تعبیدکو لورا انکے پایا تھا کہ دیکھا سارلیق مع ارکین دولت تحایف ساتھ لیے ہوے چلا آتا ہے
فرتوت آتش زبان نے خیال بھی نہ کیا کہ کون آتا ہے سارلیق کو سخنگان نے سمجھایا کہ اس
ساحر سے صلح کیجیے اور خداوندی نہ جتلائیے ورنہ ساری خداوندی وہ ایک دم میں مٹا دے گا جو آپکی
باعث خداوندی ہے آپکو وہ چھوکری کہتا ہے اور وہ اپنے فرد دین کسیکی حقیقت نہیں جانتا ہے سارلیق
سمجھانے سے سخنگان کے تحایف لیکے حاضر ہوا اور اسلام کیا فرتوت آتش زبان نے کہا کہ تیرا
کیا مقصد ہے سارلیق نے کہا کہ میں چاہتا ہوں آپ دعوت میری قبول کیجیے آج شام کو باغ بہشت میں
آپکی دعوت ہے فرتوت آتش زبان نے قبول کیا اور وہ تحایف سبکے رکھ لیے اور کہا اے سارلیق
تو اطمینان رکھ میں تین دن کے اندر کل خداپرستون کا خاتمہ کر دونگا جس کرہ میں میں نے
سکندر دیرہ نشین کو پھونکا ہے اسمین سبکو پھونک دونگا سارلیق نے کہا بس اب آپہی کی ذات
کا سہارا ہے اور کسیکی توقع نہیں ہے سخنگان نے خداپرستون کے ظلم بیان کیے کہ لقا کو یون بھا ساحر
سمشش کو دریا سے محیط قلزم سے نکالکر اس بیدردی سے مارا فرتوت آتش زبان نے کہا
مجھے سب معلوم ہے اب تو دیکھ لینا کہ میں ان خداپرستون کو کس طرح غارت کرتا ہون ادھر سارلیق
رخصت ہوا ادھر برق کا بدن نے تمام باتیں جاکر صاحبقران عالی شان کی خدمت میں بیان کیں
کہ سارلیق خداوندیاں بکھارنا بھول گیا فرتوت آتش زبان کی بہت خوشامد کی اور آج باغ
بہشت میں فرتوت آتش زبان کی دعوت کی ہے اور یہ وعدہ کیا ہے کہ بعد دعوت جس طرح
سکندر کو پھونکا ہے اسی طرح کل خداپرستون کو پھونک دونگا اگر ہزار کوس پر بھی کوئی خداپرست
ہوگا تو خود ہی آئے گا اور کرہ میں گر کر اپنی جان دے گا یہ سنکے اہل اسلام میں ہلچل پیدا ہو گئی
صاحبقران نے اذن عام دیدیا کہ جس جسکا جی چاہے وہ بارگاہ سلیمانی میں آ جائے اور
سرداران نامی گرامی پر تاکید فرمائی کہ خبردار کوئی بارگاہ کے باہر قدم نہ نکالے یہ فرما کر آپ بارگاہ
سے نکلے اور دوسرے خیمہ میں قیام فرمایا تمام سردار بارگاہ سے باہر نکل آئے اور عرض کی کہ یا
صاحبقران اگر آپ بارگاہ سلیمانی میں قیام نہ فرمائیگے تو ہم بھی ہرگز بارگاہ سلیمانی میں نہ
بیٹھینگے صاحبقران نے فرمایا میری بدنامی ہے لوگ کہینگے کہ ساحر کے خوف سے صاحبقران
بارگاہ سلیمانی میں جا کے چھپے سرداروں نے عرض کی کہ ہم لوگ نمک حرام کہلائینگے کہ سردار کو تنہا
چھوڑ دیا اور آپ اپنی جان بچالی خضر ان نے عرض کی کہ یا صاحبقران اگر آپ رہینگے سب ایک ہی
منزل پر جس وقت فرتوت آتش زبان سحر کرے گا تو جو جہاں ہوگا وہ کھنچ کے پہنچ ہی
جائے گا پھر ہماری آپکی آخری ملاقات وہین ہو جائیگی بہتر جانتے ہیں یہ کہکر خواجہ خضر ان نے
چند سرداروں کو مثل قران ثالث برق ثالث طیفور بادیہ گرد وغیرہ کے اپنے ساتھ لیا اور
جانب صحرا روانہ ہو گئے یہاں بادشاہ اسلام نے جو دیکھا کہ تمام سردار مع امیر بارگاہ سلیمانی سے
نکلکر آمادہ مرگ مہیا فضا بیٹھے ہیں بس سواری طلب کی اور خود بھی بادشاہ بارگاہ سے
نکلے جب صاحبقران کو خبر ہوئی کہ ظل اللہ بھی بارگاہ کے باہر نکل آئے صاحبقران دوڑے ہوے
برائے استقبال آئے اور عرض کی کہ حضور یہ کیا غضب کیا اس پر آشوب زمانے میں آپ بارگاہ
کے باہر قدم نہ نکالیں اگر خدا نخواستہ حضور کے دشمنوں پر کوئی آفت آ گئی تو بڑا غضب ہو جائیگا
تمام اہل اسلام متفرق ہو جائینگے یہ وقت ہم لوگوں کی جانثاری کا ہے یہ سنکے بادشاہ اسلام نے

فرمایا کہ اگر آپ بارگاہ میں نہ چلینگے تو مین بھی نہ جاؤنگا باہر ہی رہونگا صاحبقران سے عرض کی کہ بڑی بدنامی ہے بادشاہ اسلام نے ارشاد کیا اسکی بدنامی اسوقت ہے کہ طبل جنگ بجے اور آپ بارگاہ کے باہر نہ نکلیں جبتک طبل جنگ نہیں بجا ہے اسوقت تک آپ کے واسطے کوئی بدنامی نہیں ہے یہ بات صاحبقران نے پسند کی اور ہمراہ بادشاہ اسلام کے داخل بارگاہ سلیمانی ہوے لیکن اب کچھ حال فرتوت آتش زبان کا سنیے کہ یہ بیٹھا ہی گرد خیمے کے ساحروں کا ہجوم ہے کہ اک مرتبہ جانب صحرا سے اک رتھ نمودار ہوا اور آتے آتے قریب لشکر کے پہونچے دیکھا کہ اک طوائف ڈیرے دار نہایت حسین اُس رتھ پر سوار ہے سازندے ہمراہ مین ایک نائکہ سپید چونڈا جیسے جشی ہے بالون مین خضاب کیا ہوا آنکھیں مکر و فریب سے بھری ہوئی پان جو کھایا ہے تو بسبب دانت نہونے کے پیک باچھون سے بہی ہوئی ہے کاجل پھیلا ہوا ہے آتے ہی لشکریون سے دریافت کیا کہ سردار لشکر کا خیمہ کونسا ہے کسی ساحر نے کہدیا کہ وہ جو سیاہ خیمہ ہے اسمین خداوند ساحران رونق افزوز ہین یہ سنکے نائکہ نے رتھ کو وہین ٹھرادیا اور آپ نیچی کو لیکے رتھ سے اتری اور خیمہ فرتوت آتش زبان کی طرف چلی جسوقت دروازہ خیمہ پر پہونچی اک ساحر بطور نگہبان کے بیٹھا تھا اُس سے عرض کی کہ اک طوائف کہین سے آئی ہے فرتوت آتش زبان بھی بیکار بیٹھا ہوا گھبرا رہا تھا کہا بلا لو نائکہ نے جاکے سلام کیا اور نوچی کو پیش کرکے عرض کی کہ قربان جاؤن یہ گلاب کا پھول حاضر ہے دیکھیے تو کیا لب ہے اُدھر اُس پری جمال نے نگاوٹ کی نگاہون سے فرتوت آتش زبان کو دیکھنا شروع کیا وہ نازو ادا دکھائے کہ فرتوت آتش زبان بھی دیکھکر مائل ہوا کہا کہ تمھارے سازندے کہان ہین عرض کی کہ ڈیرے پر ہین فرتوت آتش زبان نے کہا بلاؤ اک ساحر گیا اور سازندون سے اطلاع کی کہ تمکو بھی بلایا ہے اسوقت وہ بھی پانچون آدمی طبلہ سارنگی مجیرے کی جوڑی ایک خدمتگار ایک ہاتھ مین سنگار دان لیے دوسرے ہاتھ مین جاصدان لیے سب کے سب دعائین دیتے ہوے خیمہ مین داخل ہوے فرتوت آتش زبان نے گانے کا حکم دیا اُسوقت سازندون نے ساز ملائے اور پری زہرہ نے گنگنا کے یہ غزل گانا شروع کی غزل

نہ اچھے کا سبب برق فلک کچھ اور کہتی ہے
ہمارے درد نہاں کی جھلک کچھ اور کہتی ہے

شب وعدہ اگر دل کی للک کچھ اور کہتی ہے
تو مایوسی بھی پیدا کرکے شک کچھ اور کہتی ہے

چھپا کر لاکھ ہوئے دوستی غیر کیا ہوگا
یہ عطر آلودہ کپڑوں کی مہک کچھ اور کہتی ہے

نقط سے پہلے تو اس در کی جبین سائی کا سودا تھا
مگر اس وقت ماتھے کی دمک کچھ اور کہتی ہے

کسی پردہ نشین کا راز الفت ہوگا اب افشا
کہ آج آنکھوں میں اشکوں کی جھلک کچھ اور کہتی ہے

قسم ملنے کی وقت ترک الفت تم نے کھائی تھی
مگر چھوٹے تعلق کی للک کچھ اور کہتی ہے

وہ چھپکے سے جہاں تاکید ضبط آہ کرتے ہیں
ہماری بیقراری بے دھڑک کچھ اور کہتی ہے

بہانہ دور سے آنے کا کرتے لاکھ وہ تاکین
عرق آلودہ کپڑوں کی مہک کچھ اور کہتی ہے

انھیں گو صحبت اغیار سے انکار ہے اب تک
مگر شان ادا سے مشترک کچھ اور کہتی ہے

بکھایا تھا کسی کو تا بہ امکان اشک جو جلنے
پھر اس افسردہ شعلہ کی لپک کچھ اور کہتی ہے

جلنے پردہ ڈالا گو جوانی کی امنگوں پر
یہ سینے سے دوپٹے کی ڈھلک کچھ اور کہتی ہے

ہمیشہ لون تو جل اٹھتی ہیں آنکھیں ضبط گریہ سے
مگر آج ان بھبھوکوں کی تپک کچھ اور کہتی ہے

علاج زخم بھی کردو جو دل سے تیر کھینچا ہے
ابھی درد محبت کی کھٹک کچھ اور کہتی ہے

ادھر اک لٹکے ادبے داری میں ہوسے بل
ادھر نازک کلائی کی لچک کچھ اور کہتی ہے

اُٹھایا مَسّ کا بیڑا تو اُسنے جی کڑا کرکے
گمان ہے ہم بسمل چھوٹنے کا دست قاتل سے
بہارِ باغ سے ہر چند کچھ صحرا نہیں بہتر
یہی جان آرزو اب تک کہ قاتل لاؤ بالی تھا

مگر تلوار اُٹھانے مین جھجک کچھ اور کہتی ہے
کہ تیوروں مین کڑے لیکن جھجک کچھ اور کہتی ہے
جنون افزا ہوا اُن کی سنک کچھ اور کہتی ہے
جفا مین آج دشمن کی کمک کچھ اور کہتی ہے

وہ نازنین ماہ جبین کچھ اس اس طرح تتاتبلکے ایک ایک شعر کو گائی کہ ہر مطلعے کی تصویر آنکھوں سے کھنچ گئی فرتوت آتش زبان محو ہوگیا بہت دیر تک زہرہ گایا کی تمام ساحر سمٹ کے گرد جمع ہوگئے جتنی باریابی کے وہ تو ہجوم رہے تھے جو باہر تھے وہ اپنے سرود میں رہے تھے سمان بندھا ہوا تھا دیر تک یہی عالم رہا فرتوت آتش زبان نے بہت کچھ انعام دیا نائکہ نے دعائین دے کے سب لئے پاس رکھا فرتوت آتش زبان نے کہا کہ آج سارلیق نے باغ بہشت مین میری دعوت کی ہے اگر تم چلو تو تمہین بھی باغ بہشت کی سیر کرلاؤں یہ سنکے بڑھیا نے زانو پہ لا اور کہا وہان جاؤں ابھی اسکے دن بہشت مین جانے کے نہیں ہین نہ مجھے لیتے چلیے مگر اعمال ایسے کہان کہ بہشت مین جاؤں جوانی مین ڈکانے سر کا ایک نہین چھوڑا اب بلی کی سی توبہ ہے کہ کوئی پوچھتا ہی نہین اسکی باتون پر فرتوت بہت ہنسا اور کہا یہ وہ بہشت نہین ہے جہان مرکے پہونچتے ہین یہان زندہ پہونچتے ہین اور سلامت آتے ہین اگر تمھاری یہی خوشی ہے تو تمہین بھی ساتھ لیے چلینگے ساتھ تمھارا زندون نے عرض کی کہ یہ تو طائفہ پورا سا نارو ہین کا خواہش رکھتا ہے جہان جاتے ہین سب ساتھ جاتے ہین فرتوت آتش زبان نے سارلیق کے پاس کہلا بھیجا کہ اگر تمہارا کچھ ہرج نہو تو ایک طوائف کو بھی مین اپنے ساتھ لیتا آؤں ایسے مقام نزہت التیام مین اور اک دلچسپی ہوگی سارلیق نے اسکے جواب مین کہلا بھیجا کہ آپ جاہے سارے لشکر کو لیکر تشریف لائیے فرتوت آتش زبان نے کہا کہ نہین اسکی ضرورت نہین ہے الحاصل جب وقت آیا تو سارلیق بن لقا فرتوت آتش زبان کے لینے کو آیا سواریان ساتھ تھین یہ سب کے سب تخت روان پر سوار ہوکر جانب بہشت سارلیق روانہ ہوئے جس وقت دروازہ بہشت پر پہونچے تو دیکھا کہ دروازہ مرجان کا ہے کیلین زمرد کی اسمین نصب ہین اور غلمان بہشت مرجان جادو کھڑا ہے اسنے جو سارلیق کو آتے دیکھا جھک کے سجدہ کیا اور فرتوت آتش زبان کو بھی سجدہ کیا یہ تو راستہ چھوڑ کے علحدہ ہوگیا اور سارلیق فرتوت آتش زبان کو لیے ہوئے داخل بہشت ہوا اور ایک روش سبزی دکھاتا ہوا اسے چمن کی سیر کراتا ہوا چلا کسی مقام پر دیکھا کہ سبزہ چار جانب ہے اور سبزہ مین سرخ بنی ہین جیسے کسی سنبو رنگ کے بدن یان کی تحریر ہوتی ہے لیکن جھرمٹ حوران بہشتی کے اس طرح کہ ہر ایک چودہ چودہ برس کے سن بال لٹکائے ہوئے چہرے چمکتے ہوئے گویا آفتاب سپر شب پشتم سے ہوئے ہے وہ تنہا ٹی چلین وہ گرما گرمی لباس پر تکلف کچھ رنگین کچھ شباب دونون کی آمیزش سے قیامت کا اژدہا بنا بیٹھا دیا ہے کسی مقام پر درختان سرو برابر سے مودب کھڑے ہین کسی جگہ شمشاد کھڑا رہا ہے جب یہ درختان بے فیض گزر چکے تو نہالان بار آور نظر آئے سیبون کی سرخی سرخی عارض معشوقان پر چشمک زنی کرتی تھی اور انار نارپستان کو خجل کررہے تھے جو انار جوش نمو سے شق ہوگئے تھے اپنے خندہ دندان نما کا عالم نمودار تھا غرضکہ جو درخت تھا میوے سے لدا ہوا تھا شاخین زمین کو چومے لیتی تھین جابجا نہرین آب مصفا کی جاری تھین مچھلیان سبز و سرخ سنہری رنگ دار دوڑی دکھاتی رنگ

پھرتی پھرتی تھین سر آب حباب چھوڑ کر غرق ہو جاتی تھین گو نہر کے کنارے چھوٹے چھوٹے پھولون کے
درختون کے لگے ہوئے تھے کسی درخت مین کھلائے یاقوت سرخ کے تراشے ہوئے لگے تھے کہ گلہائے
اصلی کو شرمندہ کرتے تھے شاخین زمرد کی ایسی سبز کہ یہ سر سبزی کسی درخت کو کہان میسر کسی درخت
مین کھلائے نیلی یاقوت نیلی کے تراشے ہوئے کسی مین یاقوت زرد کے تراشے ہوئے گل لگے
ہوئے تھے اسی طرح کے چھوٹے چھوٹے جانور بھی جواہر کے بنے ہوئے اُن درختون پر اسطرح
نصب کیے تھے کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ بیٹھے ہوئے ہین اور بولا چاہتے ہین کسیکی منقار زمرد کی پر
یاقوت کے دم الماس کی کسی کی منقار مروارید کی آنکھین یاقوت کا پوٹا نیلم یاقوت کا پر زمرد سبز
کے اسی طرح مختلف اللون جانور درختون پر نصب تھے فرلوت آتش زبان دل مین
کہتا ہے کہ واقع مین یہ دوسرون کے بھروسے پر ایسی خداوندی کر رہا ہے کہ ہم اپنے ہونے پر بھی
نہین کر سکتے اب جا بجا قصر نظر آنے لگے کوئی الماس نگار کوئی زمرد نگار کوئی یاقوت نگار تھین
حیری کی کرتی تھین ہوش پرواز کرتے تھے ہر قصر کی آرایش بیان سے باہر ہے ساریق نے
تھوڑی تھوڑی دیر ہر قصر مین قیام کیا جو حورین اس قصر کے متعلق ہین وہ آئین اور خدمت بجا لائین
اب ساریق اس قصر رفیع مین پہونچا جہان فرلوت آتش زبان کو بٹھانا اور اسکی
دعوت کرنا مد نظر تھی یہ قصر طلائی تھا اور ہر قسم کا جواہر اسمین نصب تھا شیشہ آلات بھی جواہر
کا ساختہ تھا بڑے بڑے آئینے الماس کے تراشے ہوئے نصب تھے تمام قصر مین جواہر نگار
فرش تھا صدر مین جو مسند تھی وہ سب الماس نگار تھی ساریق فرلوت آتش زبان کو لیکے
سوئے صدر مین بیٹھا ہے اور سامان دعوت مہیا ہونے کا حکم دیا اُس وقت اُس طوائف کی نگاہ
گھبرا گھبرا کے اِدھر اُدھر دیکھتی تھی اور منہ مین پانی بھر آتا تھا کہ کیونکر یہ مل جائے لیکن سخنگان
غور سے طائفہ کے لوگون کو دیکھتا تھا مگر کچھ بولنے کی جرأت نہ ہوتی تھی کہ اگر کچھ کہا تو آئی گئی
تیرے ہی سر ہو جائیگی ورنہ یہ جسکی فکر مین ہین اُسکا انجام جو ہوتا ہے معلوم ہے اتنے مین سلیم جادو
اور اسلم جادو حاضر ہوئے سلام کیا سلیم جادو کے سپرد شنیزہ اسم اعظم تھا اور اسلم جادو
کی حفاظت مین چارون شاہزادیان تھین چنانچہ اسلم جادو نے عرض کی کہ خداوند شاہزادیان
اور خداوند زادیان عرض کرتی ہین کہ اگر اجازت ہو تو آج ہم بھی سلام کے واسطے حاضر ہون ساریق
نے کہا کہ بلا لاؤ اسلم جادو گیا اور چارون شاہزادیون کو سوار کرکے لایا جسوقت یہ محافہ
سے اُتر کر داخل قصر ہوئین تو دیکھا کہ چارون کے گلون مین سونے کی پتلی پتلی ہنسلیان سی
پڑی ہوئی ہین ہاتھون مین اسی قسم کی ہتھکڑیان پاؤن مین بیڑیان کمر مین زنجیر طلائی نہایت
نازک جسکا سلسلہ تمام زیور اسیری تک پہونچا ہوا رنگ چہرون کے متغیر اُداسی چھائی ہوئی یہ حالت
دیکھکر ساریق نے اسلم جادو سے کہا کہ مین نے اس قید کا انکے لیے حکم نہین دیا تھا بس انکے
واسطے اتنی ہی قید کافی ہے کہ یہ آزادی سے پھرنے چلنے نہ پائین اسلم جادو نے خوف زدہ ہوگئے
زیور کی اور اسیوقت ہتھکڑیان بیڑیان وغیرہ سب ہوا ان ہستی سے اُتروا ڈالین فرلوت آتش زبان
نے کہا اے ساریق یہ کس جرم پر تو نے ان ماہ رویون کو قید کا حکم دیا تھا ساریق نے کہا کہ اسکا قصہ
طولانی ہے فرلوت نے کہا بیان تو کرو سخنگان نے ہاتھ باندھ کے عرض کی کہ خداوند یہ اسکو
بیان کرتے ہوئے شرمائینگے مجھ سے سنیئے جس عہدے پر اب مین ہون اسی عہدہ پر ایک اور وزیر

تھا کہ نام اپنا اُسنے سودائی مشہور کیا تھا لیکن رہتا کا دانا تھا اور خداپرست بنا خداوند کو سست سے احمق
بنائے ہوئے تھا جسوقت صاحبقران بہار مغرب میں ہوچکے ہیں اور بہار مغرب کو انھون نے فتح
کیا ہی تو یہان سے ایک عیار گیا تھا اور وہ جاکر چار شاہزادون کو گرفتار کر لایا تھا پہلے تو خداوند نے سیر
بہشت کرائی مقامات عمدہ دکھائے کہ شاید خداپرست راہ پر آجائیں مگر خداپرست تو کبھی اپنا مذہب ترک
نہیں کرتے آخر خداوند نے اک گنبد میں بند کرادیے انکو جلادیا حکیم سودائی کے لقب دلوا کر قبل اسکے
کہ بہرام میں آگ دیجائے چارون شاہزادون کو رہا کرکے اپنے گھر میں حفاظت سے رکھا انھون
نے راتون کو نکل نکل کے شبخون مارنا شروع کیے لوگون نے شور کیا کہ وہ مغضوب خداوند بعد مرنے کے
بھی آزار دیتے ہیں حکیم سودائی نے خداوند کو ایسا گھبرایا کہ ننھے کا تو بہشت بھیجیگا کہا یا خداوند یہ وحشین
ہیں انکو اگر جانے آسائش دیدی جاے تو بے تکلیف تو ہوجائینگے خداوند کر سے نے باغ چار بہشت
میں انکو بلایا اس باغ میں پہلے شاہزادیان رہتی تھیں اسی مقام میں ان چارون نے رہنا پسند کیا وہ در اصل
خالی رہتیں تو نہیں تھیں بلکہ جسم مع ہیئت تھیں اب سمجھیے کہ چار خوبصورت نوجوان ہون اور ایسی ہی عورتین
ایک جا آزادی سے رہینگی تو کیا ہوگا اس خطا پر حکیم سودائی کو قید کرکے بھیج دیا شاہزادیون کو
اسیری کا حکم دیا اسی دن سے یہ شاہزادیان اسی بہشت میں مقید ہیں یہ سنکے فرتوت آتش زبان
نے کہا اے ساریق اپنی حماقت کا غصہ دوسرون پر یہ خطا تیری تھی یا ان لڑکیون کی تجھے اپنے گریبان میں
منہ ڈالنا چاہیے تھا جسکے عوض میں انکو مقید کیا اور سپہر آرا مہر آرا انجم آرا اختر آرا کی اطاعت کی تعریف
کی اور اسی وقت حکم دیا کہ پہلے انکے لباس بدلواؤ انکو گلے سے لگاؤ اسکے بعد جلسہ ہو ساریق نے
اسی وقت حوران بہشتی کو حکم دیا وہ تمام نازنینین آئیں اور ان چارون کو لیگئیں اور بعد آرایش زیور و
لباس اب جو یہ آکر دوبارہ شریک جلسہ ہوئیں تو اور ہی صورتیں ہوگئیں جیدر میں تو ساریق اور فرتوت
آتش زبان بیٹھا تھا اُس جانب سات ساحرہ لیان فرتوت آتش زبان سے بیٹھے تھے
اور دوسری جانب یہ چارون شاہزادیان رونق افروز میں نسبت پر حسین و نازک اندام عورتین باجے
بجانے کو لیے تھیں ان سامنے طائفہ حاضر تھا لیکن زہرہ بھی تھی ایسے ناز و انداز دکھارہی تھی کہ حوران
بہشتی اُسے دیکھ دیکھ کے شرماتی تھیں ساریق نے پہلے حوران بہشتی کو گانے اور ناچنے کا حکم دیا
حوران بہشتی پرا باندھ کر سو سو کے غول ہاتھ سے ہاتھ ملاکے ناچنے لگیں یہ سمان بھی قابل دید تھا
اسکے بعد ان سب نے ملکے گانا شروع کیا انکے گانے سے بھی سب نہایت محظوظ ہوئے
لیکن فرتوت آتش زبان کو اپنے طائفے کے مقابل انہیں سے کسیکا گانا پسند نہیں آیا
اُس وقت اسنے ساریق سے کہا کہ حوران جنت کا گانا تو ہمنے سنا اب ہم تمھین حور دنیا کا گانا
سنواتے ہیں یہ کہکر زہرہ کی طرف خطاب کرکے کہا کہ ہان ذرا تم بھی اپنا گانا سناؤ یہ سنتے ہی زہرہ
پیشواز سنبھال کے سامنے آ بیٹھی سازندون نے ساز ملائے اور زہرہ نے لٹک لٹک سے
گانا شروع کیا

غزل

جلا کر خاک کرتا شوق سے استخوان میرا
اسیکو لیگئے تم ایکدل تھا رازدان میرا
نمک سی آج اُٹھتی ہے جگر سینے مین ہو رکھکر
نفس لیجاکے رکھنا تا ترے بستان میرا

نہ پردہ فاش کرنا یہ کہ کہتی ہے زبان میرا
تعجب ہے جب نظر کرتا ہون لیکن دل تو ہی
کسی محفل میں ہوتا ہے گا درد دل بیان میرا
ہنسنے تھے سبھی سب لوگ لطف کی باتین

کسی ون لب پہ سینکا کون تو تنکو بیان میرا
خوشی کے ساتھ عیان ملک جلادین نشان میرا
پیشانی ہون آگ رندو صیاد دیکھتا ہون
سمجھ ہی میں نہ آیا ایسے انہیں کا بیان میرا

سیر تقل وہ انگلیں کو شکر کر حقالیت
خداوند اکسکو تو نہ کر نا راز و دان میرا
کسیجا بیٹھکے بھی چار آنسو رو نہیں سکتا
کہوں کس سے بچالو جلد بلا ہے دشمنان ہر
حکایات جفا جلاد اکثر خواب پریشان ہے
نہ ہوگا حضرت ناطق سا بات کا دل ہر

وہ میرا پوچھنا تم سے سکو گے احوال
لکھتے ہیں شکر کرتا ہوں عجب ہی نفقت
جب نکلے در سے اٹھ آیا تھکا ناطق جان
یوں ہی بیٹھے ہے مجکو جاوہ گر ہے بہشت
بتا لگتا نہیں یہ بھی کہاں تھا شباب

جگر کی طرح دل میں بھی پٹے ہیں آبلے
کریگا مجکو رسوا نہ جہاں سخن دانی
اسیر زمانہ ہون میری زبان جہان کیا
پڑھیگا جو سنو لیکے رہی رو سنان میرا
سخن فہم سخندان جسکو سب بتاتے ہیں

اب جز زہرہ ادہر مجھے سرون میں یہ غزل کو گائی ہر تو سماں باندھ دیا لوگ
جھومنے لگے سارلیق نے کہا کہ اگر یہ قبول کرے تو میں اسکو تمام حوروں کی افسری دیدوں ناطقہ نے کہا کہ یا
خداوندا بھی اسکا سن بہشت میں رہنے کا نہیں ہے سارلیق نے کہا کہ اگر یہاں رہیگی تو جوان رہیگی اسکے
حسن پر زوال نہ آنے پائیگا اور دنیا میں لیجاؤگی تو یہ تمہاری طرح بڑھیا ہو جائیگی ناطقہ نے کہا
کہ یہ تو خداوند کے اختیار کی باتیں ہیں ہر جلد ممکن ہے کہ ہاں مگر طول حیات اور نوجوانی دوامی ہمیشہ
اسی مقام سے مخصوص کردی ہے جو یہاں رہیگا یہ باتیں اسے حاصل ہو سکتی ہیں ناطقہ نے کہا کہ یہاں کی
شراب میں بھی تو یہی تاثیر سنی گئی ہے کہ جو بڈھا ہو تو وہ جوان ہو جائے سارلیق نے کہا کہ کیا یہاں کی
شراب پینے کی ناطقہ نے کہا کہ اگر خداوند کی مرضی ہوگی تو ہاں پیونگی سارلیق نے کہا کہ زہرہ کو ساقی گری
بھی آتی ہے ناطقہ نے کہا کہ اس کام میں تو اسکو کمال حاصل ہے آپ سامان منگوا لیجئے اسی وقت سارلیق
نے حکم دیا کشتیاں شراب کی آگئیں زہرہ اپنے مقام سے اٹھی اور ناچتی گاتی ہوئی دیب کشتیوں کے
آئی کشتی پوش ہٹا کے ایک ہاتھ میں شیشہ ایک میں جام لیا اور تال پر ناچتی ہوئی رندانہ اشعار پڑھتی ہوئی چلی

رنگ لسن رند کی پیاسی کی بیچک ہے • مے اڑی جاتی ہے ساقی تیرے چمکنے سے + بادہ خواران گذشتہ کا یہی ہے ساقی
کہ جو گر پڑتی ہے چھلکی ہوئی پیمانے سے +

اسیطرح سے گاتی ہوئی سامنے فرتوت آتش زبان کے
پہونچی اور جام پیش کیا فرتوت تو اسکی ادا اور پر پہلے سے مٹا ہوا تھا زہرہ نے جام منہ سے
لگاکے پھر ہٹا لیا اور مسکرائی فرتوت اور بھی مر گیا جلدی سے ہاتھ پکڑ کے جام منہ سے لگا لیا اور
پی گیا زہرہ نے دوسرا جام لبریز کیا اور اسی طرح ناچتی گاتی ہوئی سامنے سارلیق کے آئی اور جام پیش کیا
سارلیق نے بھی جام پی لیا اب یہ دورہ کرتی چلی جاتی ہے جب ان سب کو خوب چھکا چکی تو اپنے مولنا شروع
کی اور کہا کہ خداوند کی جھوٹی شراب ہے جو ہے گا تو سیر دو زخ کی آنچ حرام ہو جائیگی پھر تو یہ حالت
ہوئی کہ خم کے خم لنڈھنے لگے جتنے ساکنان بہشت تھے سبنے وہ شراب خوب پی نمک سرکا عطی
کی شراب میں برابر سے ملا ہوا تھا تھوڑی ہی دیر میں یہ حالت ہوئی کہ فرتوت آتش زبان کا جا پڑا
اپنے مقام سے اٹھا ادھر سے سارلیق اٹھا دونوں میں لڑائی ہونے لگی اسکی چٹیا اسکے ہاتھ اور اسکے
ہاتھ اسکے کان لڑتے لڑتے دونوں چھینکیں مار مار کے بیہوش ہوئے جادو لوگ موجود تھے وہ اٹھنے
کو چلے ہوا لگی یہ بھی سر پٹکتے ناگین اور دھڑا دھم گر گر کے گرنے لگے غرضکہ جسقدر لوگ یہاں تھے سب کے
سب بیہوش ہوئے انکو ناطقہ نے نعرہ کیا کہ باش ای کفار بدکردار منم خواجہ خضران جن عمر ثانی اسد ناز نین
نے کہا منم مہتر برق ثالث کا نعرہ کیا اور طبیبے نے طیفور کا نعرہ کیا اسی طرح سے سب عیاروں
نے نعرے کیے اب خضران نے کہا کہ جلدی جلدی پردے چھوڑ دو اسوقت تمام قصر کے پردے
چھوڑ دیے گئے اب حکم دیا کہ جسقدر مال و اسباب اس باغ بہشت نظیر میں ہے سب لوٹ لو عیاروں نے
لوٹ کے ڈھیر لگا نا شروع کیے اور خضران نے جال الیاسی مار مار کے کھینچنا شروع کیا فرش فروش

بھاڑ مردنگ بجانے لگوں سندین لباس سبکے اتار لیے اور برہنہ کر کے ڈال دیا اور صورت سارلیق کی لنگور کی بنائی اک دم پیچھے اسکے لگا کے منہ کالا کیا اور فرلوت آتش زبان کو سور کی صورت بنایا سارلیق کو فرلوت پر بٹھایا اور جتنے مقرب تھے سب کی بری گت بنائی گئی کو بندر کسیکو ریچھ اور سخنگان کو مادہ گرگ کی صورت بنا کے استرے ڈاڑھیان صاف کین فرلوت آتش زبان اور سارلیق کیے منہ پر سوت مونت کے ڈاڑھی ان دونون کی خوب مونڈی اور اک پرچہ لکھ کے ایکبال فرلوت آتش زبان کی داڑھی مین باندھ دیا تھا اسمین باندہ دیا مضمون یہ تھا ملعون افسوس کہ تونے آتے ہی کمند دغا کی پھونک یا گرین وقت رہا تیرے بالاوے سے لوگ بھی الی تیری کر تو سکندر کو مونک سکتا اور حکم صاحبقران سے مجبور ہون کیا وجود تیری بجنوانی کہ تیری انکا تم بن ہر کسی کا نذر کرے حجت تمام کیجے قتل کر ڈالو ورنہ اسی وقت مین تجھے مار ڈالتا یہ ایکھی کے تصدق مین اسوقت بھی تیری جان بچی ہر احسان مان صاحبقران علیہ کا یہ پرچہ باندہ کے اک پرچہ اور تحریر کیا مضمون اسکا یہ تھا کہ اے نگہبان دروازہ بخت اس طائفہ کے لوگون کو انکے ڈیرہ پر پہونچوا دے خداوند انکی کئی روز بہشت مین قیام فرمائینگے اس پرچہ کے اوپر مہر سارلیق کی ہاتھ سے اتار کے ثبت کر دی بعد اسکے شاہزادیان کو بھی زنبیل مین ڈال لیا اسکے بعد اسلم جادو اور سلیم جادو کے مسکن پر جا کے شیشہ اسم اعظم اپنے قبضہ مین کیا اور ان دونون ساحرون کو بھی اوندھا سید ھا لٹکا کے یہ سبکے سب وہان سے دروازہ بہشت پر آئے نگہبان بہشت نے جو وہ حکم نامہ دیکھا اسی وقت تخت رواں منگا کے ان ساتون آدمیون کو سوار کر کے روانہ کر دیا جب یہ اپنے ڈیرہ پر پہنچے تو اسی وقت کوچ کر دیا راستے مین اک باغ آمون کا ملا وہان سب کے سب رتھ سے اترے خضران نے سب سامان کو مع رتھ اٹھا کے زنبیل کر لیا اور اب یہ عیار اپنی بہشت آگئی ہو آئے خضران نے سب سے پہلے امیر کا شیشہ اسم اعظم توڑ ڈالا اس خیال سے کہ شاید وہ ملعون آتے ہی فساد برپا کرے تو صاحبقران اپنی حفاظت تو کر سکین بعد اسکے ان عیارون نے آم توڑ توڑ کے کھانا شروع کیے وہان وہ سب کے سب بیہوش پڑے تھے جو فراموشی دو کے باہر تھے بیٹھے انکو ہوش آیا گھبرائے کہ ہم دن دہاڑے سے کیا تھے ایسا تو خداوند ناراض ہو کر غضبناک ہون تو کہین ٹھکانا نہ رہیگا یہ خیال کر کے یہ سب سب اندر قصر کے آگے یہان دیکھا تو بجائے خداوند لوہ اماکین دولت سکے اور لنگور اور بندر اور سیار بڑے ہوئے ہین یہ وہ آنکھے سے بیدار جو کی تو یہ سب بھی ہوشیار ہوئے ان خواصون نے سارلیق کو مارنا شروع کیا کہ ای لنگور تو یہان کہان چلا آیا کوئی سارلیق کو مار ہا تھا اور نکال رہا تھا اور کسو نے فرلوت آتش زبان کو سور سمجھ کے لتیانا شروع کیا جب یہ دونون ہوش مین آئے تو سارلیق نے نعرہ کیا کہ اے حرامزادو کیا کرتے ہو ہم سارلیق ہین لقا ادھر سور چلایا کہ ہم فرلوت آتش زبان اتنے میں یہ لوگ سمجھے کہ یہ معرکہ ہم کہ لنگور ہم سارلیق کی صدا دے رہا ہے اور سور فرلوت آتش زبان کا نام بتا رہا ہے یہ لوگ سکنے لگے کہ یا خداوند ہم تیرے اسرار نہین سمجھ سکتے کہ کیا ہین یا تو وہ سامان یا یہ ہیئت کہ جبکہ وہ جانور تھے تو انکی صورت بنا ہوا ہے اور حال و اسباب بھی قصر کا نہیں معلوم ہوتا سارلیق نے کہا آئینہ لاؤ اسوقت خدمتگارون نے آئینہ لا کے دکھایا ہر ایک اپنی اپنی صورت دیکھکر نہایت ذلیل و خفیف ہوا جب فرلوت نے اپنی ڈاڑھی کے بال مین رقعہ بندھے دیکھا تو اسنے کھول کر پڑھا اسوقت معلوم ہوا کہ یہ کام خضران کا تھا اور وہ طائفہ جو ساتھ آیا تھا وہی عیار تھے سارلیق نے کہا

دیکھو تو یہ سب کہاں گئے بغیر میری اجازت کے کوئی بہشت کے باہر قدم نہیں رکھتا ہے ابھی ان بندگان
بے ادب کو گرفتار کرو سختگان نے کہا کہ ہم تو پہلے ہی سے سمجھ چکے تھے اپنے مرشدوں کو تجھ سے
زیادہ کون پہچانے گا مگر مارے ڈر کے بیان نہ کیا کہ اگر کچھ منہ سے نکالا تو ہماری خیریت نہ ہوگی اور جو
ہونے والا ہے وہ تو ہر طرح ہوگا بعد اسکے فرتوت آتش زبان کی طرف دیکھ کے کہا کہ یا خداوند ساحران
دیکھا آپنے کہ عیاران اسلام کس بلا کے ہیں اب اس سے زیادہ کیا ذلت ہو سکتی ہے کہ خداوندوں کو
سور اور لنگور بنایا ڈاڑھیاں مونڈیں تمام بہشت کا مال و اسباب لوٹ کے اپنے قبضہ میں کیا اب یہ
بہشت نہیں بلکہ جنگل ہے ساریق نے جو قصر کو بھی لٹا ہوا پایا کہا ارے دیکھو تو وہ نالے سے جو کنارے
نہروں کے رکھے تھے ہیں یا نہیں ہیں سختگان نے کہا کہ اب کچھ بھی نہر کا نوک دوڑے گئے جو پلٹ
کے آیا خبر یہی سنائی ری کسی نے کہا کہ تمام بہشت میں کسی درخت میں میوہ وغیرہ کچھ باقی نہیں ہے
کسی نے کہا کہ جواہر کے نام تو کوئی شے باقی نہیں رکھی ہے جانور سے سب غائب ہو گئے ایک نے
آ کے کہا کہ نہر کی مچھلیاں تک نہیں معلوم ہوتیں کسی نے آ کے کہا کہ جو حالت اس قصر کی ہے یہی حالت ہر
قصر بہشت کی ہے اب تو ساریق بدحواس ہو گیا چند ساحر جو ڈھونڈھنے کو نکلے تھے انھوں نے آ کے
بیان کیا کہ وہ یہاں سے چلدیے کسیکا پتا بھی نہیں ساریق نے کہا کہ وہ یہاں سے بغیر میرے
حکم کے جا ہی نہیں سکتے سختگان نے کہا کہ کیا تیری عقل پر پتھر پڑے ہیں ارے جانیوالے کو
کوئی روک بھی سکتا ہے اور پھر ان لوگوں کو جو خواص ہوا کا رکھتے ہیں لیکن فرتوت آتش زبان جو
ذلیل ہوا اور سختگان نے مٹھی بھر بالیں پھونک کے اسکو اژدہا کر دیا تو بس یہ آ سو کھڑا ہوا اور
کہا اے ساریق اگر تین دن کے عرصہ میں ایک خدا پرست بھی باقی رہ جائے تو مجھکو فرتوت آتش زبان
نہ کہنا یہ کہکر اٹھ کھڑا ہوا چونکہ یہ سبکے سب برہنہ ہی تھے تو خدمتگاروں کے سامنے تک نصیب
نہ ہوئے درخت کے پتوں سے ستر چھپائے ہوئے دروازہ بہشت پر آئے اس وقت ساریق کو
خیال آیا کہ حوریں کہاں ہیں ایک بھی نظر نہیں آتی کہا دیکھو تو حوریں کیا ہوئیں پھر خدمتگار اور مصاحب
ادھر ادھر دوڑے مگر کوئی حور نہ دکھائی دی آ کر بیان کیا کہ کوئی نہیں ہے مرد تو مرد عورت ایک نہیں
بلکہ مرد بھی جو حسین و نوعمر تھے وہ بھی غائب ہیں ساریق نے دروازہ بہشت پر پہونچ کے کہا
کہ اے نگہبان بہشت ہمارے آنے کے بعد اس طرف سے کوئی گیا تھا اسنے پرچہ مہری نکال کے
دکھایا کہ وہ طائفہ جو آپکے ساتھ آیا تھا وہی لوگ یہ فرمان جب ہمارے پاس لائے تو ہمنے راستہ
جانے کا دیا ساریق نے اپنی مہر دیکھی خجل ہوا سختگان نے کہا کہ قربان اس ہوشیاری و دانائی
کے ساریق نے کہا کہ اتنا اسباب میری بہشت میں تھا کہ برسوں میں بھی بہشت سے نکل نہ سکتا
یہ چند آدمی کیونکر لے گئے سیکڑوں چھکڑے بار ہو جاتے میوہ اتنا تھا کہ جسکی حد و انتہا نہیں
علاوہ اسکے حوروں کو کیونکر لے گئے سختگان نے کہا کہ انھیں سب قدرت حاصل ہے یہی شکر کیجیے
کہ آپ کو چھوڑ گئے اور زندہ و سالم چھوڑ گئے الغرض بہشت تو اجڑ گیا اور یہ سب بحال خراب
بہشت سے نکلکر روانہ ہوئے ساریق تو اپنے قیطول کی طرف بھاگا اور فرتوت آتش زبان
اپنے لشکر میں آیا جب ساریق اپنے مقام پر پہونچا اور لوگوں نے اسکو برہنہ دیکھا پوچھا یا خداوند
یہ کیا حالت ہے ساریق پچھتائے کہا کہ ہر گستاخ بندہ مصلحت خداوندی میں دخل نہ دو تم نہیں جانتے
ہم جو جانتے ہیں ارے بندوں کی ایسی نافرمانی نہ کریں تو ہم خداوند کاہے کے ہمارے تو

بھی بندے ہیں لنگور اور سور اور گدھے ہوگئے لوگ انہیں چشم حقارت سے دیکھتے ہیں اسلیے سمجھے اپنی صورت انکو
کی بنا لی فرتوت ایسے معزز شخص کو سور بنا دیا جو لوگ برہنہ پھرتے ہیں انکی لیکن کے واسطے برہنہ بھی
ہوگئے سختگان و صاف صاف کہتا تھا کہ بے مطلب خدا و مدبر اکیا کتنا یہ سبب حرکتیں وہی لقا کی ایسی ہیں
وہی خرابیاں بھی پیش آتے معلوم ہوتی ہیں ساریق کو بہشت کے لٹنے کا ایسا صدمہ ہوا کہ قدرتیں [illegible]
بھول گیا وہاں فرتوت آتش زبان نے سحر کرکے اپنا لباس درست کر لیا تھا اسنے لشکر میں
پہونچتے ہی حکم دیا کہ ابھی کرناہ گرم کیا جائے تین دن کے اندر تمام اہل اسلام کو اسی کرناہ میں جلا کے
خاک کر دونگا یہ ہزار ہا ہزار دو دو ہزار کوس کے فاصلے پر میں وہ بجلی آ آ کر اپنی جا میں دینگے یہاں تو
کرناہ گرم ہونے لگا اور ہرکارے یہ خوش خبر لیکر خدمت میں صاحبقران عالیشان کے روانہ ہوئے
اور جاکر سارا ماجرا بیان کیا کہا کہ کل باغ بہشت میں ساریق نے فرتوت آتش زبان کی دعوت
کی تھی نہیں معلوم کس طرح سرگروہ عیاران خواجہ خضران بہشت میں پہونچ گئے کہ ساری بہشت کو
لوٹا ساریق اور فرتوت کی ڈاڑھی مونڈی فرتوت آتش زبان نہایت غصہ میں آیا ہے کہتا ہے
کہ تین دن میں تمام عالم کے خدا پرستوں کو غارت کر دونگا صاحبقران یہ سنکے بہت خوش ہوئے
اور فرمایا کہ خضران نے اُسے مار کیوں نہ ڈالا ایسے موذی کو اور قابو پا کے چھوڑ دیا نہیں کوئی شخص
بلا آیا اور عرض کی کہ خضران نے بعد تسلیم عرض کی ہے کہ دستخط اسم اعظم میں نے توڑ ڈالا ہے اب
حضور حفاظت اپنی مع لشکر اچھی طرح سے کریں کہ فرتوت بہت جلا ہوا ہے اور اسنے کرناہ گرم کرایا ہے
اور میں تو خانہ کعبہ کو جاتا ہوں جو میرا کام تھا وہ میں کر چلا یہ سنکے صاحبقران نے جو خیال کیا کہ اسم
اعظم کو دشمنایا فرمایا کیا مجال ہے اس ملعون کی کہ اہل اسلام کو میری موجودگی میں ستا سکے خضران
نے گلیم نکال کے طیفور کو دی اور کہا کہ لو اسے اوڑھ کے اپنی جان بچاؤ ہمارا بھی
خدا حافظ ہے جو بچا وہی سہی طیفور نے کہا کہ خواجہ یہ تو مجھ سے نہ ہوگا کہ میں اپنی جان بچاؤں اور آپکو
چھوڑ دوں جو ہوگا حال وہ اپنا حال خضران نے منہ چوم لیا اور کہا کہ کس کی مجال ہے اسکی جو بال
بیکا کر سکے یہ کہکے منڈگی حضرت داؤدی سے نکال کے اسکے تین ورق قائم کیے اور ہر ورق میں [illegible]
کہ دو صفحے یا صفحا کی نہایت باریک کرکے لگائی اور [illegible] چمن کے بیچ میں آپ بیٹھے داہنی جانب
طیفور کو بٹھایا بائیں جانب برق ثالث کو اور عیاروں کو پشت پر جگہ دی طیفور نے داؤد کو
پڑھنا شروع کیا اور برق نے ستار کی گتیں نکالنا شروع کیں آپ بیچ میں تن کے بیٹھے اور
سننے لگے وہاں کا حال سنیے کہ جس وقت کرناہ گرم ہوگیا تو فرتوت آتش زبان نے جو بلی پر سحر
پڑھ ڈالا اور ایک ترنج نکال کر زمین پر مارا اور آواز دی کہ جا جس مقام پر خضران عیار ہو اسے گرفتار
کر لا بس یہ کہنا تھا کہ ترنج شق ہوا اور دھواں پیچیدہ ہو کے شن شن کرتا ہوا ایک سمت روانہ ہوا
اور یہاں فرتوت آتش زبان نے گرد کرناہ کے چکر لگانا شروع کیے اور اسم تو پڑھنے لگا وہاں
دھواں لپکتا ہوا اس منڈگی کے پاس پہونچا فرتوت نے سحر کو زور دے کہی رہا تھا وہیں سے
جو خضران کو بیٹھے دیکھا سحر کے زور سے اندر منڈگی کے جانے کا قصد کیا لیکن کیا
مجال ہے کسی کی کہ بے حکم خضران اندر آسکے دھواں کیسا ہوا کا گذر ممکن نہیں ہے دھواں آگ لگا
ابر سیاہ بنا اور چھینٹوں کی طرح کے دھواں باہر اچھالا جسکے زمین تک گئی خواجہ نے جلدی سے
اس چھینٹے کو چھڑا کے داخل زنبیل کر لیا کہ غلیل وغیرہ بنانے کے کام آئے گا

وہاں ساتوں چکر فرتوت آتش زبان کے تمام ہو گئے اور کوئی نہ آیا اُس وقت تو یہ حیران ہوا اور اسنے
دوسرا ترنج جھولی سے نکال کے کھینچ مارا یہ ترنج بھی پھٹا اور اسی طرح دھواں پیچیدہ ہو کے روانہ ہوا
پھر اسنے سات چکر لگائے مگر کوئی اثر ظاہر نہوا دھواں ہی چھتہ سا بنکے لٹک رہا تو اسے بہت
غصہ آیا بس اپنے ساتھ کے ساحروں سے کہا کہ تم جا کے پکڑ لاؤ ان ساحروں میں سے ایک ساحر بہوت
جادو نام روانہ ہوا جسوقت سامنے منڈھے کے پہونچا آواز دی کہ او دزد باریک معلوم ہوتا ہے تو نے بھی
کیا اپنی وقت بیوقت کے لیے دو چار انچھر یاد کر لیے ہیں جبھی تو ساحروں کو پریشان کرتا ہے لیکن مجھ
پر اسکا نہ چلیگا میں بہوت جادو فرستادہ خداوند ساحران ہوں یہ سنتے فرتوت آتش زبان یہ کہکر جو تڑپتا
ہے اور بیتق بنکے گرنہ سکتا ہے تو یہ قصد کیا کہ اندر گھس کے ان سبکو پکڑ لیجاؤں لیکن جیسے ہی قریب در
کے پہونچا آتش ہو کے لپک گیا خواجہ نے رسا کو ہی پھندے سے قبضہ اسکے نکالا زبان پر سوزن کر کے
نذر زنبیل کر لیا اور پھر اسطرح پھندا لگا دیا وہاں دیر جو ہوئی تو فرتوت آتش زبان نے دوسرے
ساحر کو روانہ کیا خلاصہ یہ کہ ساتوں آ کے اسی طرح پھنس گئے اور کچھ کام نہ نکلا تو فرتوت آتش زبان
کو نہایت غصہ آیا اور اسنے کہا کہ میں آپ جاتا ہوں اور اسے مجرم کو لاتا ہوں یہ کہکر زمین پر فالک
ماری اور اژدہا بنکے سائیں سائیں کرتا ہوا جانب صحرا روانہ ہوا وہاں خواجہ اسی طرح اطمینان
سے بیٹھے ہوئے ستار بجا رہے تھے ہوحق ہی ہوئی تھی کہ دیکھا جانب صحرا سے اک بلائے سیاہ
آتی ہے اور آگے آگے سیاہی کے شعلے کی سی لپک معلوم ہوتی ہے گویا ابر سیاہ میں بجلی چمک رہی ہے یا شفق
پس پشت شب کو لیے چلی آتی ہے خضران نے کہا اب وہ ملعون خود آتا ہے آنے دو دیکھو تو کیا اس
حرامزادے کی گت بناتا ہوں اتنے میں وہ سیاہی قریب پہونچی تو دیکھا کہ اک اژدہا جوش و خروش
میں چلا آتا ہے اور دہن سے ہر نفس میں شعلے نکلتے ہیں کہ گھاس جلتی جاتی ہے کنکر پتھر سیاہ ہوجاتے
ہیں ادھر یہ ملعون جیسے منڈھی کے پہونچا اور اسنے دیکھا کہ چار تنکوں کی جھونپڑی میں خضران بیٹھا
ہے بس اسنے غصہ میں قصد کیا کہ مع منڈھی پھونک دوں بس جیسے ہی نفخۂ آتشیں چھوڑنا چاہا اور شعلہ
اور منڈھی کے پاس گئے گرمی آتش افسردہ ہو گئی بس اسنے تڑپ کے صورت انسانی پیدا کی اور پکارا کہ او
دزد باریک معلوم ہوتا ہے کہ یہ تحفہ کسی ساحر سے تجھے ہاتھ آیا ہے خضران نے کہا او ملعون ساحر پر ہم
لعنت کرتے ہیں اور یہ عطیہ بھی خدا کا ہے کیا مجال ہے کسی کی کہ تجھ سے اسکو ٹلسکے اگر اسے مٹانا
چاہے تو آپ مٹ جائے اور غارت ہو جائے یہ سنکے فرتوت آتش زبان نے ہاتھ بڑھایا اور
چاہا کہ خواجہ کو پکڑ کے باہر کھینچ لوں خواجہ پیچھے سرکے غرضکہ یہ ہاتھ بڑھاتا جاتا ہے اتنا خواجہ پیچھے
سرکتے جاتے ہیں حتے کہ اسنے جھلا کے پاؤں اندر بڑھایا اور چاہا گھس کے پکڑ لوں بس خواجہ نے انگشت
سے اشارہ کیا فوراً حلقۂ کمند کا گردن میں پھنس گیا ہر چند اسنے اٹ اٹ کی کہ کمند کو جلا دوں لیکن جو
شعلے منہ سے نکل نکل کے زرد ہو گئے خواجہ نے کہا او ملعون گرا کتا ہے دیکھا تو نے اعجاز نبی کو اور
فرتوت کو پکڑ کے نکلہ زبان پر سوزن کر کے داخل زنبیل کر لیا اور طیفور سے کہا کہ اب چلو
خدمت صاحبقران میں چلیں یہ کہکے رنگ و روغن عیاری اپنے چہرہ پر ملکے صورت اپنی خواجہ
عمرو ثانی کی بنائی اور طیفور دہمق وغیرہ کا اُن عیاروں کی صورت بنائی جو خواجہ عمر ثانی کے ساتھ گئے
تھے اور منڈھی کو اٹھا کر جانب لشکر صاحبقران روانہ ہوئے جسوقت قریب بارگاہ سلیمانی کے
بلکہ دروازہ بارگاہ پر پہونچ گئے اُس وقت منڈھی کو تو زنبیل میں ڈال لیا اور بسم اللہ کہکر داخل

بارگاہ میں داخل ہوئے یہاں بادشاہ اسلام نے امیر عالی مقام کو باہر بارگاہ کے اپنی خبر کے موافق نہیں
نکلنے دیا تھا کہ جب جبل جنگ تھے اُس وقت میں مانع نہیں ہوں صاحبقران عرض کر رہے تھے
کہ اسکا یہ آئین نہیں ہے کہ جبل جنگ بجوا ہے دیکھا آپنے کہ سکندر دیدہ حسین کو اُس ملعون
نے کس طرح جلا دیا کہ اگر سامنے جاتے ہوئے نہ دیکھتے تو خبر بھی نہوتی بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ
اچھو سردار یہیں موجود ہیں جو اہل اسلام دوسرے مقامات پر ہیں آپنے کیا تعلق ہے فرتوت
آتش زبان کا یہاں حملہ انہیں لوگوں پر ہوگا جو یہاں موجود ہیں صاحبقران نے عرض کی کہ میرا
عیار گیا ہوا ہے مجھے اسکی بڑی فکر ہے اگر اپنی آنکھ سے اُسے بھی فرتوت کی طرف جاتے دیکھونگا
تو حتی الامکان بچانے کی کوشش کرونگا کہ اب اسم اعظم مجکو یاد ہے بادشاہ مجبور ہوکے خاموش
ہو رہے تھے اور صاحبقران اپنی جگہ سے اُٹھنے ہی کو تھے کہ دروازۂ بارگاہ سے خواجہ عمرو ثانی
نمودار ہوئے اور سلام علیکم کی آواز دی دیکھا سبنے کہ اِنتو خواجہ کی اور ہی وضع ہے خاص عربوں کا
لباس پہنے بڑی سی تسبیح ہاتھ میں کچھ پڑھتے چلے آتے ہیں تمام عیار پیشوائی کو دوڑے اور قدمون
سے لپٹے کوئی کسی کی خیریت پوچھتا تھا کوئی کچھ کہتا تھا بادشاہ اسلام نے ارشاد کیا کہ خواجہ صاحب
کیونکر آنا ہوا اور شاہزادہ بدیع الملک کا مزاج کیسا ہے عمرو ثانی نے عرض کی کہ حضور کے اقبال
سے اچھے ہیں میرے حاضر ہونے کا سبب یہ ہوا کہ میں نے حضرات کو خواب میں دیکھا کہ آگ کی طرف
کھنچا چلا جاتا ہے یہ خواب دیکھکر میں وہاں سے چلا کہ نہیں معلوم حضرات پر کیا آفت پڑی یہاں آکر
فرتوت آتش زبان کو گرفتار کیا کہ وہ ایک ہی کافر ساحر تھا یہ کہکر فرتوت آتش زبان کو
طلب کیا ہمراہیوں نے لاکر سامنے صاحبقران کے ڈال دیا دیکھا کہ واقع میں زبان پر
لکھ دیا ہوا فرتوت آتش زبان پڑا ہوا ہے فرمایا خواجہ کار سے کردی کرکے نکردہ اگر تم نہ آتے
تو اس ملعون کا گرفتار ہونا غیر ممکن تھا خواجہ نے کہا کہ یہ سب حضور کے اقبال کی یاوری تھی
اب صاحبقران نے عیاروں کو حکم دیا کہ جاکر طیفور اور خضر ان کو تلاش کرو کہ کہاں گئے ہیں
آئیں اور خواجہ کی دستبوسی حاصل عیاروں نے جانے کا قصد کیا تھا کہ عمر نقلی نے منہ پر ہاتھ
پھیرا اور جھک کے سلام کیا کہ یہ وہی غلام ہے جسے حضور نے یاد کیا تھا بھلا خواجہ کا ساتھ چھوڑ دون کیس
سے آنا کہاں ممکن تھا طیفور نے بھی منہ دھوکر صورت اصلی دکھائی اِنتو تمام اہل دربار کو نہایت
حیرت ہوئی بادشاہ اسلام اور تمام سرداران عالی مقام نے خضر ان کی نہایت تعریف کی اب
امیر نے ارشاد کیا کہ خواجہ باندھ دو اس ملعون کو ستون بارگاہ سے اور ہوشیار کرو اسکو خواجہ
نے سات ساحر جو ہمراہیان فرتوت آتش زبان سے تھے ان سبکو نکال کر پیش کیا اور
عرض کی کہ یہ بھی حاضر ہیں انکو بھی ستونوں سے بندھوا دیا اور فرمایا کہ ہوشیار کرکے ٹکڑے زبانوں سے
انکے کھینچ دو اور خواجہ نے اسی وقت ان سبکو رفع بیہوشی سونگھا کے ٹکڑے زبانوں سے کھینچ لیے
اُس وقت فرتوت آتش زبان گھبرا گھبرا کے اِدھر اُدھر دیکھنے لگا خواجہ نے کہا او
مغرور ملعون اپنی حالت کو اور پہچان اس خدائے جبار کو جسنے تجکو تیرے غرور کا یہ پھل دکھایا
فرتوت آتش زبان نے چاہا سحر کرکے پھونک دوں سبکو سحر نے تاثیر نہ کی کہ یہ بارگاہ سلیمانی
میں تھا صاحبقران نے ارشاد کیا کہ دیکھ اے فرتوت آتش زبان جان بوجھ کے انجان
نہ بن خدائے حقیقی کو نہ بھول اب بھی پہچان اپنے خالق حقیقی کو تو میں تجھ سے وعدہ کرتا ہوں

کہ بعد فتح تمام گلستان باختر تجھے دیدونگا ورنہ اس ذلت و خواری سے قتل کرونگا کہ یہاں دیا
اور مرغان ہوا تیرے حال پر گریہ کرینگے یہ سنکے فرتوت آتش زبان ہنسا اور کہنے لگا کہ ای حمزہ
خدا پرستان کیا تو میرا قتل آسان سمجھا ہے تو اپنے کو صاحب اسم اعظم کہتا ہے تلوار لگا کے دیکھ زمین
تیرے قتل کیسے سے قتل بھی ہوتا ہوں یا نہیں تو نے ابھی مجھے پہچانا نہیں میری گرفتاری پر خوش ہو گیا
مجال ہے کسی کی کہ مجھے قتل کر سکے اور جو شخص خداوند کہلاتا ہو وہ اپنا خدا اسکو بنا ہے بس یہ سنکے
صاحبقران نے اسکے ہمراہیوں کو نصیحت فرمانا شروع کیا کہ تمکو کسکا بھروسا ہے جو دین اسلام
اختیار نہیں کرتے ہو میں اسے بھی بغیر قتل کیے ہرگز نہ چھوڑونگا تمھاری کیا حقیقت ہے اس وقت
ان ساحروں نے عرض کی کہ یا امیر آپ ہمیں مقید رہنے دیجیے اگر آپ اسکو قتل کر سکے تو ہم
ایمان لاوینگے اور اگر قتل نہ کر سکے تو ہرگز ایمان نہ لاوینگے نہ پھر آپ ہمکو قید رکھیے گا فرمایا کیا مضایقہ ہے
ہو یہ سب ساحر زندان خانہ میں بھیج دیے گئے اور فرتوت آتش زبان کے لیے حکم قتل ملا اسیران
قیدی میدان خونی کی سامنے بارگاہ سلیمانی ستے ہوتے تھی جو ہمکر قتل کرنا ہے کا بارگاہ سلیمانی میں درست نہ تھا
اس وجہ سے میدان کی تیاری ہوئی اور جارچی نے جار بھ دیا کہ فرتوت آتش زبان قتل ہوگا جسکو
دیکھنا ہو وہ آکے کھڑا ہو جاوے یہ سنکے تمام ہر شاران ساریق میں کھلبلی مچ گئی ساریق نے
کہا ای بندگان میں پریشان ہوں میں نے یہ تدبیر نہیں کی کہ وہ بندہ خاص میرا قتل ہو میں نے اسکی اجل کا
تعین نہیں کی ہے لیکن تختگان نے کہا کہ بس اب خاتمہ ہے اور وہ وقت قریب ہے کہ یہاں سے بھاگنا
پڑیگا کوئی جگہ سوچنا چاہیے ساحروں نے کہا کہ ہم جاکر لڑینگے اور اپنی جانیں دینگے مگر جس طرح ممکن
ہوگا فرتوت آتش زبان کو چھڑا کے لاوینگے یہاں میدان خونی تیار ہوا اور فرتوت آتش زبان کو
صاحبقران نے طلب کیا خضر نے عرض کی یا صاحبقران آپنے ڈھنڈورا پٹوا دیا ہے تمام عالم آگاہ
ہو گیا کہ ایسا بڑا ساحر قتل ہوتا ہے ساریق کی طرف وہ کون ساحر جمع ہیں چالیس ہزار ساحر اسی کے
لشکر کے ہیں معلوم ہوا آجینگے اور فساد میں برپا کرینگے آپ کی طرف چار ساحر طلسم چار گوشہ کے کیا کر سکیں گے
تنہا یا پروا نہیں کہ وہ کل لشکر میدان کا محاصرہ کیے رہے اور قیس مقبول مع مقبل وفادار کو طلب کیا
جب سب حاضر ہوے تو انکو گرد چبوترہ ریگ کے بیٹھنے کا حکم دیا اور تیروں پر اسم اعظم دم کرکے
انکو عطا کیے اور فرمایا کہ تیر چلہ کمان میں پیوستہ کیے رہو اگر آسمان پر ستارہ بھی چمکے تو تیر مارنے میں تامل
نہ کرنا یہ سنکے ناوک انداز گرد چبوترہ ریگ کے جمع ہو گئے اور تیر چلہ کمان میں پیوستہ کر لیے
اب امیر نے مملوک بن مالک سے ارشاد کیا کہ تم چبوترہ ریگ پر اپنے نیزہ بازوں سمیت سنانہ
سے سنان ہو کے کھڑے ہو جاؤ سنانوں پر اسم اعظم دم کر دیا اور ان لوگوں کو بھی ہوشیار
کر دیا کہ جسکو بھی معلوم ہو اور نیزہ مارنے میں تامل نہ کرنا اور خود بھی قریب آکے کھڑے ہوے
اور ارشاد فرمایا کہ ہاں خواجہ اب تحمل کر دو دیکھوں تو ساحر کیونکر بچتے ہیں اس وقت خواجہ خضر
نے فرتوت آتش زبان کو قیدخانہ زمین سے نکالکر چبوترہ ریگ پر بٹھا لا کر گردا گرد تمام لشکر
تلوار کھینچے کھڑا تھا لیکن ساریق نے بھی ہر ساعت کی تاک لگا رکھی تھی دمبدم کی خبریں ملتی تھیں
تمیں ساحران لشکر کفار نے یورش کر کے چلنے کا قصد کیا تو دیکھا کہ اس طرف سے بھی ساحران طلسم
چار گوشہ صفیں باندھے کھڑے ہیں اسنے جنگ ہوگی گذرنا دشوار ہو جاوے گا اب چند ساحر بلند
ہوے کوئی ستارہ بنکے فلک پر چمکا کوئی طائر بنکے بالاے آسمان پہونچا سب وقت کے

